ہی او کفیلہا بردہا اخذت وکذا لولم یبرہن ونکلت پھر اگر بعد اسکے زوج غائب حاضر ہوا اور اُسنے گواہ گذرانے کہ وہ زوجہ کو نفقہ دے چکا ہے تو زوجہ یا اُسکے ضامن سے
مطالبہ ہوگا اُسکے پھیر دینے کا جو وہ لے چکی ہے بابت نفقہ کے اور اسیطرح اگر زوج گواہ نہ لاسکا اور زوجہ نے قسم سے انکار کیا تو بھی زوجہ یا کفیل سے مطالبہ ہوگا پھیر دینے کا
ولو حلفت طولبت فقط اور اگر زوج گواہ نہ لاسکیگا اور زوجہ قسم کھا لیگی کہ مجھکو زوج نے نفقہ نہیں دیا تو فقط زوجہ سے مطالبہ ہوگا ہم یہ عبارت صحیح نہیں ہے بلکہ
کاتبون کی تحریف ہے کہ کتب معتمدہ کے مخالف ہے اسواسطے کہ بحر الرائق میں ہے کہ اگر زوج کے پاس نفقہ دینے کے گواہ نہوں اور عورت قسم کھالے کہ مینے نفقہ نہیں پایا
تو عورت اور کفیل دونوں بری الذمہ ہوگئے کذا فی حاشیۃ المدنی اور عالمگیری میں بدائع سے منقول ہے کہ اگر عورت نے اقرار کیا کہ زوج مجھکو نفقہ پہلے دے گیا تھا
تو زوج مطالبہ کریگا زوجہ سے نہ کفیل سے تو معلوم ہوا کہ اصل عبارت شارح کی یون ہوگی کہ لو اقرت طولبت فقط کاتبون نے تحریف کرکے بجائے اقرت کے حلفت لکھدیا اور
دلیل واضح کاتبون کی تحریف پر یہ ہے کہ محشی مدنی نے شرح ملتقی الابحر شارح کی تصنیف سے یہ عبارت ہدایہ کے موافق کی ہے (فاذا رجع وبرہن حلفہا ان لم یحلفہا کانت
رجع علی الکفیل والزوجۃ وان اقرت یا حلفہا ای النفقۃ یرجع علیہا فقط کما فی القہستانی عن شرح الطحاوی انتہی) لا تفرض علی غائب باقامۃ الزوجۃ بینۃ علی النکاح ولا بینۃ
کیا جائیگا نفقہ زوج غائب پر زوجہ کے گواہ گذرانے سے نکاح پر یا گواہ لانے سے قرابت مثلاً نسب پر یعنی اگر عورت گواہ لاوے قاضی کے پاس کہ میں منکوحہ زوج غائب کی یا قرابت دار ہوں الا گواہ لاوے کہ
میں غائب کے پاس مال ودیعت ہے یون ہی ایسی جگہ اقرار نکاح میں قاضی نفقہ دلادیگا ولا تفرض ایضا ان لم یخلف مالا فاقامت بینۃ لیفرض علیہ ویامرہا بالاستدانۃ
والا یقضی بہ لانہ قضاء علی الغائب اور اسی صورت میں بھی نفقہ نہ مقرر کیا جائیگا اگر زوج غائب کچھ مال نہ چھوڑ گیا ہو سو عورت نے گواہ گذرانے تاکہ قاضی زوج غائب پر
نفقہ مقرر کردے اور عورت کو اجازت دے قرض لینے کی تو اسمین قاضی نفقہ نہ مقرر کرے اور نہ ثبوت نکاح پر حکم دے اسلئے کہ یہ قضا علی الغائب ہوا اور یہ اکثر صحیح نہیں ہے
وقال زفر یقضی بہا ای بالنفقۃ لا بالنکاح وبقول زفر القضاء الیوم علی ہذا للحاجۃ فیفتی بہ وہذا من الست التی یفتی بہا بقول زفر اور زفر نے کہا کہ
جب عورت نے نکاح کے گواہ گذرانے تو نفقہ کا حکم دیا جاوے نہ نکاح کا اور قاضیون کا عمل بالفعل اسی زفر کے قول پر ہے بسبب حاجت کے تو یہی قول مفتی بہ ہوا اور یہ
مسئلہ ایک ہے ان چھ مسائل سے جنمین زفر کے قول پر فتوی ہے کذا فی البحر والنہر والقاضی خان والعالمگیری والعینی شرح الکنز اور مصنف نے چند مسائل مفتی بہا قول
زفر کے ثابت کیے ہیں نظم میں لیکن تحقیق انکی موجب تطویل ہے کذا فی حاشیۃ المدنی وعلیہ لو غاب ولہ زوجۃ وصغار تقبل بینتہا علی النکاح ان لم یکن عالما بہ ثم یفرض لہم و
یامرہا بالانفاق او الاستدانۃ لترجع بحر اور بنابر قول مفتی بہ زفر کے اگر زوج غائب ہو اور اسکی ایک زوجہ اور چھوٹے لڑکے ہیں تو مقبول ہونگے گواہ اسکے نکاح پر واسطے نفقہ
ٹھہرانے کے نہ نکاح پر حکم کرنے کے واسطے اگر قاضی کو علم نہو نکاح کا پھر قاضی لڑکون کیواسطے نفقہ مقرر کرے اور حکم کرے عورت پر نفقہ دینے کا اگر اسکے پاس مال ہو
یا عورت کو قرض لینے کا حکم کرے تاکہ بعد حاضر ہونے زوج کے اس سے پھیرے کذا فی البحر الرائق وتجب لمطلقۃ الرجعی والبائن والفرقۃ بلا معصیۃ کخیار عتق
وبلوغ وتفریق بعدم الکفاءۃ النفقۃ والسکنی والکسوۃ ان طال المدۃ اور مطلقہ رجعی اور بائن کیواسطے اور اس عورت کیواسطے جو بلا قصور جدا ہوئی ہو جیسے خیار عتق
اور خیار بلوغ سے یا عدم کفاءت کی تفریق سے واجب ہے نفقہ اور سکنی اور پوشاک لیکن پوشاک اس صورت میں واجب ہوگی جب مدت عدت کی دراز ہو جاوے یہ جواب ہے
سوال مقدر کا کہ زیلعی وغیرہ نے طلاق اور فرقت کی عدت میں پوشاک کا ذکر نہیں کیا اور فقط نفقہ اور سکنی ہی پر اکتفا کیا ہے اسکی کیا
وجہ ہے شارح نے جواب دیا کہ عدت اکثر جلد منقضی ہو جاتی ہے تو پوشاک کی حاجت نہیں پڑتی لہذا اسکا ذکر نہیں کیا اور اگر بسبب امتداد طہر کے عدت دراز ہوگی تو ضرور
پوشاک کی حاجت ہوگی کذا فی حاشیۃ المدنی ناقلا عن البحر لا تسقط النفقۃ المفروضۃ بمضی العدۃ علی المختار بزازیۃ اور ساقط نہیں ہوتا نفقہ مفروضہ عدت کے گذرجانے سے
بنابر قول مختار کے کذا فی البزازیۃ ... یا ترجیح اسکو دیا اور عدت گذر گئی تو علماء کی ہے کہ اکثر قول مختار یہ ہے کہ ساقط نہوگا کذا فی منح الغفار عن البزازیۃ
ولو ادعت امتداد الطہر فلہا النفقۃ ما لم یحکم بانقضائہا ما لم تدع الحبل فلہا النفقۃ الی سنتین منذ طلقہا اور اگر عورت نے دعوی کیا امتداد طہر کا تو اسکے واسطے نفقہ لازم ہوگا
تبتک کہ قاضی نے انقضاء عدت کا نہ حکم کیا ہو اسطرح پر کہ زوج نے گواہ گذرانے ہون کہ عورت انقضاء عدت کا اقرار کرچکی ہو پھر جب قاضی انقضاء عدت کا حکم دیگا تو بعد اسکے

انکار کرے اسے قسم کھانے ... عورت نفقہ کے لینے کا اقرار کرے تو صرف اسی پر رجوع کرے ۱۲

دعوی امتداد طہر کا مسموع نہوگا اور نفقہ عورت کو نہ ملیگا تاوقتیکہ حمل کی مدعی نہ ہو اور اگر عورت نے حمل کا دعوی کیا تو اسکو نفقہ دیا جاویگا دو سال تک ابتداء
طلاق سے ہم نے کہا کہ اسکا مقتضی ہے کہ جب عورت دعوی حمل کا بعد حکم انقضاء عدت کریگی تو وہ مستحق ہوگی نفقہ کی حالانکہ یہ صحیح نہیں ہے اسواسطے کہ ثبوت النسب کے باب میں
مذکور ہوچکا کہ اگر عورت انقضاء عدت کا اقرار کریگی مدت محتمل میں پھر لڑکا جنے گی تو ولد ثابت النسب نہوگا پھر جب نسب ثابت نہوگا تو نفقہ کیونکر واجب ہوگا تو اگر کہا جائے
داو عاطفہ لانا یعنی یوں کہتا ومالم تدع الحمل الخ قباحت نہ لازم آتی اسواسطے کہ ادعا حمل کا مسئلہ حد انتہا یا قبل سے متعلق نہ تھا کذا فی منحة الاخیار حاشیة الحلبی فلو ادعتہ ثم ظہر ان
لا حبل فلا رجوع علیہا وان شرطہ لانہ شرط باطل یعنی سو اگر عورت نے حمل کا دعوی کیا اور بعد طلاق کے دو برس تک نفقہ جاری رہا پھر ظاہر ہوا کہ حمل نہ تھا تو عورت سے نفقہ
پھیر لینا نہیں پہونچتا اگرچہ زوج نے اسکو شرط بھی کرلیا ہو یعنی کہا ہو کہ اگر حمل کا دعوی جھوٹا نکلا تو میں نفقہ پھیر لونگا اسلئے کہ یہ شرط باطل ہے کذا فی البحر الرائق ولو صالحہا
عن نفقة العدة ان بالاشہر صح ان بالحیض والا لا للجہالة اور اگر زوج نے صلح کرلی معتدہ سے عدت کے نفقہ کی یعنی چند درم مقرر کرلیے تو اگر عدت اسکی مہینوں کے حساب سے ہوگی
بسبب صغر یا ایاس کے تو یہ صلح صحیح ہوگی اور اگر عدت اسکی حیض سے ہوگی تو صلح صحیح نہیں بسبب جہالت مدت کے اسواسطے کہ بسبب احتمال درازی طہر کے اسکی مدت معین
نہیں ہوسکتی لا تجب النفقة بانواعہا لمعتدة موت مطلقا ولو حاملا واجب نہیں تینوں قسم کا نفقہ معتدہ موت کیواسطے مطلقا اگرچہ وہ حاملہ ہو اسواسطے کہ ٹھہرنا معتدہ
موت کا زوج کے گھر میں باعتبار حق زوج کے نہیں بلکہ باعتبار حق شرع کے ہے اور عدت میں معرفت صفائی رحم ملحوظ نہیں لہذا اسکی عدت حیض سے نہیں اور
نفقہ جو واجب ہوتا ہے تو وہ زوج کی ملک میں سے واجب ہوتا ہے اور بعد موت زوج کے اسکی ملک باقی نہیں رہی وارثوں پر واجب نا ممکن ہے کذا فی منح الغفار لیکن حموی نے
بہ حبنا بی سے نقل کیا ہے کہ معتدہ وفات اگرچہ حاملہ ہو تو اسکا نفقہ واجب ہوا اور قہستانی میں بھی مضمرات سے قول ضعیف اسمیں منقول ہے تو معلوم ہوا کہ اسمیں خلاف ہے کذا
فی حاشیة السید الا اذا کانت ام ولد وہی حامل من المولی فلہا النفقة من کل المال جوہرہ معتدہ وفات کیواسطے نفقہ واجب نہیں مگر جبکہ ام ولد حاملہ ہو اپنے مولی سے تو اسکے
واسطے نفقہ واجب ہے کل مال سے کذا فی الجوہرہ بشرطیکہ مولی نے حمل کا اعتراف کیا ہو اسواسطے کہ بدون اقرار مولی کے ولد ثابت النسب نہوگا وتجب السکنی فقط لمعتدة
فرقة بمعصیتہا الا اذا خرجت من بیتہ فلا سکنی لہا فی ہذہ الفرقة قہستانی وکذا لا تجب لہا من طعام وکسوة والفرق ان السکنی حق اللہ تعالی
فلا تسقط بحال والنفقة حقہا فتسقط بالفرقة بمعصیتہا اور واجب ہے فقط سکنی اس عدت والی کیواسطے جسکی معصیت سے جدائی ہوگئی مگر جبکہ زوج کے گھر سے
نکل گئی تو اسکے واسطے سکنی بھی نہوگا اس جدائی میں کذا فی القہستانی والکفایہ معصیت کی فرقت کی مثال جیسے عورت کا مرتدہ ہوجانا یا زوج کے ولد کا بوسہ بشہوت
لینا سو اسکے سکنی کے طعام اور لباس واجب ہوگا فرقت معصیت میں اور وجہ فرق کی یہ ہے کہ سکنی حق ہے اللہ تعالی کا سو وہ کسی حال میں ساقط نہیں ہوتا اور طعام و لباس
حق ہے عورت کا سو وہ عورت کی فرقت معصیت سے ساقط ہوگیا اہم خلاصہ یہ ہے کہ جب جدائی زوج کیطرف سے ہوگی تو معتدہ کا نفقہ واجب ہوگا اور اگر جدائی عورت
کیطرف سے ہو اگر بمعصیت ہے جیسے خیار عتق اور خیار بلوغ اور عدم کفاءت میں تو نفقہ واجب ہے اور اگر جدائی معصیت سے ہے جیسے ارتداد اور تقبیل فرع اصول یا فروع کی تو اسکا
نفقہ ساقط ہوجاویگا لیکن خلع اور ایلاء اور ارتداد زوج یا تقبیل اسیطرح خوشدامن کی وطی یا ملاعنہ عورت کا نفقہ واجب ہے اسواسطے کہ جدائی زوج کیطرف سے ہے نہ زوجہ کیطرف سے کذا فی
العالمگیریہ تسقط النفقة بردتہا بعد البت ای ان خرجت من بیتہ والا فواجبة قہستانی اور نفقہ ساقط ہوجاتا ہے عورت کے مرتد ہونے سے بعد طلاق بائن کے
اگر وہ زوج کے گھر سے نکل گئی اور اگر گھر ہی میں رہی تو نفقہ واجب ہے کذا فی القہستانی یعنی اگر زوج نے طلاق بائن دی پھر وہ عدت میں مرتد ہوگئی تو اسکا نفقہ
ساقط ہوگیا فقط ارتداد کے سبب سے نہیں بلکہ جو حاکم کے پاس مقید رہیگی توبہ کرنے تک تو سقوط نفقہ کی علت حبس ہے نہ ارتداد اور اگر وہ محبوس نہ ہو گی زوج کے گھر میں
رہیگی تو نفقہ واجب ہوگا بخلاف اسکی تمکین کے جو بعد طلاق ہو کہ اسمیں نفقہ ساقط ہو لا تمکین ابنہ لعدم حبسہا بخلاف المرتدة حتی لو لم تحبس فلہا النفقة نہ ساقط
ہوگا نفقہ تمکین ابن زوج سے یعنی اگر زوج نے طلاق بائن دی اور زوجہ نے زوج کے ولد کو اپنے اوپر قادر کردیا بیٹے وطی سے راضی ہوگئی تو اسکا نفقہ نہ ساقط
ہوگا بسبب محبوس نہونے زوجہ کے پیش حاکم کے پاس اسکا مقید ہونا لازم نہیں جو اسکا نفقہ ساقط ہوجاوے بخلاف مرتدہ کے کہ اسکا نفقہ بسبب پیش حاکم کے

جسکو شیخ رحمتی نے محشی کیا تھا اُسمیں یون عبارت تھی وفی الجوہرۃ فروع یعنی فروع مذکورہ شارح کے جوہرہ سے منقول ہیں اور یہی بلا شبہ ٹھیک ہوا اور باقی نسخے
غلط ہیں فروع مسائل نفقہ شارح کے ولو لم یقدر الا علی نفقۃ احد ابویہ فالام احق اگر بیٹا قادر ہو مگر ایک کے نفقہ پر یعنی قادر فقط دو رسیے مان باپ دونون کو نفقہ
نہ دے سکتا ہو اور ایک کو دے سکتا ہو تو مان زیادہ ترحقدار ہے اسواسطے کہ تکلیفات جسمی اولاد کی جہت سے مان پر زیادہ تر گذرتی ہیں جنہیں تنگ ہوا رہی ہیں مان مقدم ہو چنانچہ
تعظیم اور توقیر مین باپ مقدم ہے اور روایت ضعیفہ یہ ہے کہ باپ مقدم ہے کذا فی حاشیۃ المدنی ناقلا عن الجوہرۃ ولو له اب وطفل فالطفل احق وقیل یقسمہا فیہما اور اگر ایک
شخص کا باپ اور طفل ہو اور وہ ایک ہی کو دے سکتا ہو تو طفل زیادہ ترحقدار ہے اسواسطے کہ مطلق کسب پر قادر نہین اور بعضون نے کہ یہ صحیح نہیں اور یہ قول ضعیف ہے
کہ نفقہ کو دونون میں تقسیم کرے وعلیہ نفقۃ زوجۃ ابیہ وام ولدہ بل علیہ تزویجہ او تسریہ اور فرزند پر اپنے باپ کی زوجہ کا اور اُسکے ام ولد کا نفقہ واجب ہے بلکہ فرزند پر
باپ کا نکاح کر دینا یا تصرف کیواسطے لونڈی لے دینا واجب ہے بشرطیکہ باپ کو عورت کی حاجت ہو اور فرزند مقدور والا ہو کذا فی حاشیۃ المدنی عن الجوہرۃ ولو له زوجات
فعلیہ نفقۃ واحدۃ یدفعہا للاب لیوزعہا علیہن اور اگر باپ کے چند زوجات ہوں تو فرزند پر ایک ہی زوجہ کا نفقہ دینا واجب ہے ایک ہی نفقہ باپ کو دیوے تاکہ وہ
وہ تقسیم کرے بقدر اُنکے استحقاق کے وفی المختار والملتقی ونفقۃ زوجۃ الابن علی ابیہ ان کان صغیرا فقیرا او زمنا اور مختار اور ملتقی میں ہے کہ نفقہ بہو کا سسر پر ہے
اگر بیٹا صغیر محتاج ہو یا لولا وفی الواقعات للمفتین لقدری افندی ویجبر الاب علی نفقۃ امرأۃ ابنہ الغائب وولدہا اور قدری افندی کے واقعات المفتین میں
ہے اور باپ سے زبردستی دلایا جاویگا ولد غائب کی زوجہ کا نفقہ اور بہو کا ولد کا نفقہ قدری افندی کا نام عبد القادر بن یوسف ہے چنانچہ کتاب واقعات المفتین کے
خطبہ میں مذکور ہے اور یہ بزرگ بلاد روم کے مفتیوں کے رئیس تھے کذا فی حاشیۃ المدنی افندی ترکی زبان میں مولوی اور فاضل کو کہتے ہیں کذا الام علی نفقۃ الولد
لترجع بہا علی الاب اور اسیطرح ماں سے زبردستی دلایا جاویگا ولد کا نفقہ تاکہ ماں اُسکے باپ سے نفقہ پھیر لے جبکہ وہ سفر سے آوے وکذا الابن علی نفقۃ الام لیرجع علی زوج امہ
اور اسیطرح ولد سے زبردستی ماں کا نفقہ دلایا جاویگا تاکہ وہ اپنی ماں کے زوج سے پھیر لے جب وہ سفر سے آوے خواہ ولد کا وہ باپ ہو یا نہو وکذا الاخ علی نفقۃ اولاد اخیہ
لیرجع بہا علی الاب کذا الابعد اذا غاب الاقرب انتہی اور اسیطرح بھائی سے دوسرے بھائی کی اولاد کا نفقہ جبر دلایا جاویگا تاکہ پھیر لے اپنے بھائی سے جب سفر سے آوے اور اسیطرح
ابعد سے بجبر نفقہ اقرب کی اولاد کا دلایا جاویگا جبکہ اقرب غائب ہو پھر جب اقرب آوے تو ابعد نے جو خرچ کیا ہو اسکو اُس سے پھیر لے انتہی کلام الواقعات وفی الفصولین
من الرابع والثلثین صبی انفق علی بعض الورثۃ فقال انفقت بامر الوصی واقرہ الوصی ولا یعلم ذلک الا بقول الوصی بعدما انفق یقبل قول الوصی
والمنفق متبرع انتہی اور فصولین کی چونتیسوین فصل میں ہے کہ ایک مرد اجنبی نے میت کے بعضے وارثون کو نفقہ دیا پھر اجنبی نے کہا کہ میں نے وارثون کو
نفقہ وصی کے کہنے سے دیا اور اُسکا وصی نے بھی اقرار کیا اور اس نفقہ دینے کا حال معلوم نہیں ہوتا بعد خرچ چکنے کے مگر وصی ہی کے قول سے تو اس صورت میں قول وصی کا مقبول
ہوگا بشرطیکہ جس وارث کو نفقہ دیا ہے صغیر ہو انتہی کلامہ اور اگر وارث بالغ ہوگا تو نفقہ اجنبی کا احسان ہوگا نہ دین جسکا ادا کرنا متروکہ میت سے لازم ہو کذا فی حاشیۃ المدنی
وفیہا قال انفق علی او علی عیالی او اولادی ففعل قیل یرجع بلا شرط وقیل لا ولو قضی دینہ بامرہ یرجع بلا شرط وکذا کل ما کان مطالبا من جہۃ العباد کجنایۃ ومؤنۃ
مالیۃ ثم ذکر ان الاسیر ومن اخذہ السلطان لیصادرہ لو قال لرجل خلصنی فدفع المامور مالا فخلصہ قیل یرجع وقیل لا فی الصحیح یفتی اور فصولین میں ہے کہ
ایک نے دوسرے سے کہا کہ مجھکو نفقہ دے یا میرے عیال اور اولاد کو نفقہ دے پھر اُسنے نفقہ دیا تو ایک قول یہ ہے کہ اس سے پھیر لے بلا شرط رجوع اور دوسرا قول یہ
کہ بدون شرط کے پھیر نہیں سکتا اور اگر ایک نے دوسرے کا دین ادا کر دیا اُسکے کہنے سے تو پھیر لیگا گرچہ پھیر لینے کی شرط نہ کی ہو اور اسیطرح بلا شرط پھیر سکتا ہے جمیع مطالبات میں
امر کرنیوالے پر مطالبہ جانب عباد سے ہو چنانچہ جنایت اور مصادرہ مالیہ میں مثل عشر اور خراج جنایت اپنی قصد کی صورت یہ ہے کہ مثلاً زید نے کسی شخص کی انگلی کاٹ ڈالی
دیت پر صلح ہوا لازم آیا اور زید نے کہا خالد سے کہ تو میری طرف سے خونبہا دیدے اور اُسنے دیا تو اگرچہ شرط پھیر لینے کی نہ کی ہو لیکن خالد زید سے دیا ہوا پھیر لیگا اور اسیطرح اگر زید کے
اموال سے خالد نے عشر یا خراج ادا کیا تو اُسکو بھی پھیر لیگا بلا شرط پھر صاحب فصولین نے ذکر کیا کہ جو شخص قید ہو جسکو بادشاہ نے بظلم مال لینے کیواسطے گرفتار کیا اگر کہا ایک مرد سے کہ مجھکو

ولزوجته ولاطفاله لکما فی النہر یعنی بقدر حاجتہ الا فرقہا ولد غائب کے مال منقول کو باپ بیچے اپنے نفقہ کیواسطے اور ولد غائب کی زوجہ اور اسکے اطفال کے نفقہ کیواسطے کذا فی البحر یعنی اپنی بقدر حاجت بیچے نہ حاجت سے زیادہ شیخ رحمتی نے کہا کہ یہی احتمال ہے کہ مرجع ضمیر کا باپ ہو تو یوں لفظوں میں یعنی باپ اپنے نفقہ اور اپنی زوجہ اور اپنے اطفال کے نفقہ کیواسطے اسکے مال منقول کو بیچ لے ہے اسواسطے کہ سابق مذکور ہوچکا ہے کہ محتاج باپ کی زوجہ اور اسکے اطفال کا نفقہ بالاجماع واجب ہے کذا فی حاشیۃ المدنی ولا فی دین لہ علیہ سواہا لمنافاۃ دین النفقۃ لسائر الدیون اور نہ بیچے باپ اپنے ولد غائب کے مال کو اپنے دین میں جو اسپر ہو سوا نفقہ کے بسبب منافات ہونے دین نفقہ کے باقی دیون سے یعنی دیون میں بیچنا درست نہیں ہے اسواسطے کہ بیچنا علی الغائب ہے بخلاف دین نفقہ کے کہ وہ واجب ہوچکا ہے قبل قضا کے سو قاضی کا اب حکم دینا واسطے اسکے اعانت ہے وجوب نفقہ کی نہ قضا علی الغائب کذا فی حاشیۃ الحلبی عن البحر ضمن قضاء لا دیانۃ مودع الابن وکذا مدیونہ لو انفق الودیعۃ علی ابویہ وزوجتہ واطفالہ بغیر امر مالک او قاض لکان واولا فلا ضمان یعنی تا وان دیگا قضاء نہ دیانۃ امانت دار ولد کا چنانچہ اسکا مدیون تاوان دیگا اگر ودیعت کو خرچ کریگا ولد غائب کے ماں باپ اور زوجہ اور اطفال پر بدون حکم مالک یا قاضی کے اگر قاضی موجود ہو اور اگر قاضی موجود نہ ہوگا اور امانت دار غائب کے عیال پر امانت کو صرف کریگا تو ضمان دیگا یعنی تاوان نہیں اسپر استحسانا کی وجہ یہ ہے کہ اسنے اہل استحقاق کو دیا تو وہ مصلح ٹھہرا نہ مفسد کما لا رجوع یعنی امانت دار کو پھیر لینا جائز نہیں مثل دوا دینے کے اسواسطے کہ بعد تاوان دینے کے امانت دار مالک ہوا ساتھ نفقہ مدفوع کا تو اب وہ محسن ٹھہرا اپنا مال ملک دیگر کذا فی حاشیۃ المدنی عن البحر وکما لو انحصر ارثہ فی المدفوع الیہ لانہ وصل الیہ عین حقہ اور اسطرح پھیر لینا جائز نہیں امانت دار کو اگر منحصر ہو وراثت غائب کی اسی شخص میں جسکو اسنے نفقہ دیا اسواسطے کہ اسکا بعینہ اسکا حق پہونچ گیا مثلا زید نے کچھ امانت کسی خالد کے پاس رکھی پھر زید سفر کو گیا اور مرگیا اور خالد نے وہ امانت زید کے ولد پر صرف کی اور حالانکہ سوا اس ولد کے زید کا کوئی وارث نہیں تو اب خالد اس امانت کو ولد سے نہیں پھیر سکتا والابوان لو انفقا ما عندہما للغائب من مالہ علی نفسہما وہو من جنسہ ای جنس النفقۃ لا یضمنان لوجوب نفقۃ الاولاد والزوجۃ قبل القضاء حتی لو ظفر بجنس حقہ فلہ اخذہ ولذا فرضت فی مال الغائب بخلاف بقیۃ الاقارب اور ماں باپ اگر خرچ کریں غائب لڑکے کے اس مال کو جو اسکے پاس ہو اپنے اوپر اور حالانکہ وہ مال از قسم نفقہ ہے یعنی اناج اور کپڑا ہے تو وہ تاوان نہ دینگے بسبب واجب ہونے نفقہ اصول اور فروع اور نفقہ زوجہ کے قبل حکم کرنے قاضی کے یہانتک کہ اگر باپ یا ولد صغیر یا زوجہ غائب کا مال کہیں پا جاوے اور وہ مال از جنس نفقہ بھی ہو تو اسکو لینا اسکا جائز ہے بلا حکم قاضی اور بدون رضائے غائب کے ولہذا مال غائب میں انکا نفقہ مفروض ہے بخلاف باقی اقارب محارم کے کہ انکو غائب کے مال سے لینا جائز نہیں بدون حکم قاضی یا بلا رضائے غائب کے ولو قال الابن النفقۃ وانت موسر وکذبہ الاب حکم الحال یوم الخصومۃ ولو برہنا فبینۃ الابن خلاصۃ اور اگر ولد غائب سفر سے آیا بعد نفقہ لینے باپ کے اور اسنے باپ سے کہا کہ تو نے نفقہ لیا اور حالانکہ تو مقدور والا تھا اور باپ نے اسکی تکذیب کی تو باپ کا حال حکم کریگا خصومت کے دن یعنی اگر نزاع اور خصومت کے دن تم کا باپ مقدور والا ہوگا تو قول لڑکا مقبول ہوگا اور اگر اس دن وہ محتاج ہوگا تو باپ کا قول معتبر ہوگا اور اگر دونوں اپنے دعوی کے گواہ گذرانیں تو ولد کے گواہ مقبول ہونگے کذا فی الخلاصۃ اسواسطے کہ گواہ اثبات کے مقدم ہیں نفی کے قضی بنفقۃ غیر الزوجۃ زاد الزیلعی والصغیر ومضت مدۃ ای شہر فاکثر سقطت لحصول الاستغناء فیما مضی والنفقۃ اسے حکم ہوگیا زوجہ کے سوا اور اقارب کے نفقہ کا اور گذر گئی ایک مہینہ یا زیادہ مدت بلا نفقہ تو گذشتہ مدت کا نفقہ ساقط ہوگیا بسبب حاصل ہونے استغنا کے زمان گذشتہ میں یعنی اقارب کا نفقہ واجب ہے واسطے دفع حاجت کے سو جب مدت گذر گئی تو حاجت بھی نہ رہی اور زیلعی نے زوجہ کے ساتھ صغیر کو بھی زیادہ کیا ہے ہم زیلعی نے حاوی سے نقل کیا کہ نفقہ صغیر کا دین ہوتا ہے قاضی کے حکم سے نہ غیر صغیر کا انتہی اور صاحب بحر اور نہر نے بھی اسکو مسلم رکھا ہے شیخ رحمتی محشی نے کہا کہ یہ غفلت ہے ان علما کی کہ مقید کو مطلق بیان کرتے ہیں اسواسطے کہ ذخیرہ میں حاوی سے بالتصریح ثابت ہے کہ قضائے قاضی سے نفقہ ولد صغیر کا اس شرط سے دین ہوتا ہے جب قاضی صغیر کی ماں کو نفقہ کیواسطے قرض لینے کا حکم کرے اور بدون اس شرط کے محض حکم قاضی سے نفقہ صغیر کا ہرگز دین نہیں ہوتا کذا فی حاشیۃ المدنی ملخصا ولا یادون الشرع فی نفقۃ الزوجۃ وا[illegible]

دیا ہو تو خدمت لینے والے پر اُسکا کھانا کپڑا واجب ہے ہم لونڈی غلام کا کھانا اور کپڑا بقدر حاجت بطور غالب عادت اس شہر کے واجب ہے یعنی اُس شہر کے اکثر خلق
جیسا کچھ کھاتے اور پہنتے ہوں ویسا ہی نفقہ دینا مالک پر واجب ہے اور تحفہ میں ہے کہ کپڑا بقدر ستر عورت کے دینا اور اسی پر کفایت کرنا جائز نہیں ہے اور اگر مالک عمدہ کھانا
کھاتا ہو اور نفیس پوشاک پہنتا ہو تو اُسپر واجب نہیں کہ غلام کو بھی ویسا ہی کھلاوے اور پہناوے بلکہ یہ مستحب ہے اور اگر مالک بسبب بخل یا زہد یا ریاضت کے اپنے طعام اور لباس میں
بنسبت عادت شہر کے تنگی کرتا ہو تو غلام کے لیے غالب عادت شہر کی رعایت رکھنا چاہیے بنابر قول اصح کے اور اگر مالک کے چند غلام ہوں تو انکو کھانے کپڑے میں برابر رکھنا مستحب ہے
اور اگر غلام یا لونڈی کھانا پکا کر لاوے تو شایستہ ہے یا ایسا ہی مناسب ہے کہ اسکو ساتھ کھلاوے پھر اگر وہ بنابر ادب کے نہ بیٹھے یا ساتھ نہ کھاوے تو مالک کو لائق ہے کہ اس طعام میں سے
اسکو بھی کچھ کھانے کو دیوے اور ایسے ہی مثلاً غلام کا افضل ہے کہ وہ قبول ہو تواضع اور مکارم اخلاق کی کذا فی السراج الوہاج اور جو لونڈی کہ مالک کے تصرف میں ہو تو اُسکی حاجت زیادہ ہے
کھانے اور کپڑے میں بنابر عرف کے کذا فی العالمگیریہ عن غایۃ السروجی اور صحیحین میں ابوذر غفاری سے مروی ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کہ غلام تمہارے بھائی ہیں
ہیں حق تعالیٰ نے انکو تمہارے زیر دست کیا ہے سو جسکے پاس اسکا بھائی زیر دست ہو تو اسکو کھلاوے جیسے آپ کھاتا ہو اور پہناوے جیسے آپ پہنتا ہو اور ایسا کام نہ لے جو اُنپر شاق
اور سخت ہو اور اگر سخت کام لو تو آپ بھی انکے مددگار ہو یعنی کام میں شریک ہو اس حدیث کا یہ مطلب نہیں کہ غلام کا کھانا اور پہننا اپنے برابر واجب ہے بلکہ مستحب ہے
کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ للمملوک طعامہ وکسوتہ یعنی غلام کا کھانا کپڑا مقرر ہے اور یہ نہیں فرمایا کہ مالک پر اپنا سا طعام اور لباس لازم ہے بلکہ حدیث صحیحین کا
یہ مطلب ہے کہ اپنے ماکول و ملبوس کی جنس سے انکو بھی دے مثلاً اگر مالک سوت کا کپڑا پہنتا ہو تو غلام کو بھی سوتی پہناوے اگرچہ وہ ململ پہنے اور غلام کو گاڑھا یا گزی پہناوے
اور جو ایسا ہے ہرگز منقول نہیں کہ غلام کو بھی اپنا سا پہناتے ہوں مگر بعضے اصحاب نظر استحباب برابر رکھتے تھے کذا فی فتح القدیر و حاشیۃ المدنی وفی الفتح نفقۃ المبیع
علی البائع ما دام فی یدہ ہو الصحیح واستشکلہ فی البحر بانہ لا ملک للبائع رقبۃ ولا منفعۃ فینبغی ان تلزم المشتری اور قنیہ میں ہے کہ نفقہ غلام یا حیوان مبیع کا بائع پر ہے جب تک
کہ وہ اسکے ہاتھ میں ہو اور یہی قول صحیح ہے اور مشکل جانا ہے اس قول کو بحر الرائق میں اس لیے کہ مبیع پر بائع کی کچھ ملکیت نہیں ہے نہ باعتبار ذات کے نہ باعتبار منفعت
لینے کے تو لائق یہ ہے کہ مشتری پر نفقہ لازم ہو نہ بائع پر بعضے علما نے اس اشکال کا یوں جواب دیا ہے کہ جب تک مبیع بائع کے پاس ہے تو اسکے ضمان میں ہے تو اسپر نفقہ بھی
واجب ہے جیسے مغصوب کا نفقہ غاصب پر واجب ہے حالانکہ غاصب اسکا مالک نہیں نہ ذات کا نہ منفعت کا کذا فی حاشیۃ المدنی فان امتنع ففی کسبہ
ان قدر بان کان صحیحا ولو عجز حارب بیعہ ان امکنا پھر اگر مولی غلام کو نفقہ نہ دے تو اسکا نفقہ اُسکی کمائی میں ہے اگر وہ قادر ہو اسطرح پر
کہ تندرست ہو اور اگرچہ کوئی صنعت اور پیشہ نہ جانتا ہو تو مزدوری کرے جیسے معمار کا مددگار یعنی معمار کو اینٹ گارہ دینا ہے تندرست سے ہو سکتا ہے
عاقل ہو یا احمق والا ککونہ زمنا او جاریۃ لا یوجر مثلھا امرہ القاضی ببیعہ وقالا یبیعہ القاضی وبہ یفتی اور اگر غلام مزدوری نہ کر سکتا ہو جیسا کہ
لولا ہو یا ایسی لونڈی ہو کہ مزدوری نہ کر سکتی ہو یعنی خوبصورت ہو کہ اسکی مزدوری میں فساد کا احتمال ہو تو قاضی اسکے مالک پر جبر کرے کہ اسکو بیچڈالے
اور صاحبین نے کہا کہ قاضی خود اسکو بیچڈالے مالک سے کہنے کی کچھ حاجت نہیں اسی پر فتوی ہے ان محلا لہ الا کمدبر وام ولد الزمہ بالاتفاق لا غیر غلام
مذکور کو بیچا گر وہ محل ہو بیع کا یعنے اگر اسکا بیچنا جائز ہو اور اگر اسکا بیچنا نہ جائز ہو جیسے مدبر اور ام ولد تو اسکے مالک پر اسکا نفقہ قاضی لازم کر دے
بہ حکومت اسکے سوا اور کچھ نہ کرے عبد لا ینفق علیہ مولاہ اکل او اخذ من مال مولاہ قدر کفایتہ بلا رضاہ ان عاجزا عن الکسب او لم یاذن لہ
ایک غلام ہے کہ اسکا مالک اسکو نفقہ نہیں دیتا تو اسنے کھایا یا لیا اپنے مولی کے مال سے اپنی بقدر حاجت کے بدون اسکی رضامندی کے تو
اگر غلام عاجز ہو کمائی سے یا قادر ہو کسب پر لیکن اسکا مالک کسب کی اجازت نہ دیتا ہو تو اسکو کھانا اور لینا جائز ہو والا لا کما لو ینفق علیہ مولاہ
لا یاکل منہ بل یکتسب ان قدر یعنی اور اگر غلام کسب پر قادر ہو اور مالک کسب سے روکتا نہ ہو تو بدون رضامندی مولی کے غلام کو اسکا مال
کھانا اور لینا جائز نہیں جیسا کہ اگر غلام پر تنگی کرتا ہو مولی یعنے بقدر حاجت کھانا کپڑا نہ دیتا ہو تو اسکا مال بدون اُسکی رضامندی کے

بقدر اُسکے حصے کے پھیر لے برابر ہے کہ اُسکو قاضی نے صرف کرنے کا حکم دیا ہو یا پایا ہوا اور مصنف نے منح الغفار میں باتباع بحر الرائق کے خلاصہ سے نقل کیا ہو کہ ایک شریک نے عبد مشترک پر صرف کیا اور دوسرے شریک کی غیبت میں بلا اجازت شریک اور بدون حکم قاضی کے تو اُسنے احسان کیا یعنی شریک غائب سے بقدر اُسکے حصے کے کچھ نہیں لے سکتا اور یہی حکم ہر نخلستان اور کھیتی اور ودیعت اور لقطہ اور مشترک گھر کا جبکہ وہ مرمت طلب ہو تو ان چیزوں میں صرف کرنے والا بدون حکم قاضی کے اپنے مصارف کو اُنکے مالک یا شریک سے پھیر نہیں سکتا ہم جاننے کہا کہ جوہرہ اور خلاصہ کی روایت میں یہ فرق ہو کہ جوہرہ کی روایت میں کہا کہ وہ متبرع ہو اور غلام مشترک پر صرف نہیں کرتا ہو مستاجر ہے تاوقتیکہ اندازہ سے پھیر لینا درست ہو بخلاف خلاصہ کی روایت کے کہ وہاں شریک کا خیال نہیں کیا سبب ہو لہذا اُسکی سرکشی ثابت نہیں کچھ پھیر لینا کہ جب نہیں معلوم ہو کہ وہ لوگ ایسی باتوں میں تنہا قصد کرتے ہیں واللہ اعلم جوہرہ میں کہ اگر جانور کو چارہ کم ملتا ہو تو اُسکا دودھ نہایت بچا کر دوہنا مکروہ ہے اور اگر دودھ کی کثرت ہو تو دوہنا کبھی مکروہ ہے کہ تکلیف کا سبب ہو اور اگر جانور کا بچہ ہو تو جسقدر اُسکے پینے سے بچے تو اُسکو دوہے جب تک کہ بچہ چارہ نہ کھاتا ہو اور مستحب ہو کہ دوہنے والا اپنے ناخن ترشوا رکھتا تاکہ جانور کو تکلیف نہ ہو اور اگر سواری کے لائق کا جانور ہو تو طاقت سے زیادہ اُسپر بوجھ لادنا اور زیادہ منزل لیجانا مکروہ ہے کذا فی الفتاویٰ الکبریٰ

## کتاب العتق

یہ کتاب ہے آزادی کے احکام میں کتاب الطلاق کے بعد کتاب العتق کو اسواسطے ذکر کیا کہ دونوں مشترک ہیں رفع قید میں یعنی طلاق عبارت ہے رفع قید نکاح سے اور عتق عبارت ہے رفع قید مملوکیت سے اور تاریخ نے ذکر کیا ہو کہ سید الابرار رسول مختار صلی اللہ علیہ وسلم نے تریسٹھ غلام آزاد کیے اور حجۃ الوداع میں تریسٹھ اونٹ دست مبارک سے نحر کیے اور تریسٹھ برس کی عالم میں رہے اور صدیق اکبر بھی اتنا ہی جیے اور اتنے ہی غلام آزاد کیے اور عبد الرحمن بن عوف نے تیس ہزار غلام آزاد کیے کذا فی حاشیۃ المدنی اعتبرت الاسقاطات باسماء مختلفۃ ان فاسقاط الحق عن القصاص عفو وعن ما فی الذمۃ ابراء وعن البضع طلاق وعن الرق عتق حقوق کے اسقاط شرع میں جدا جدا ناموں سے جدا جدا کیے گئے ہیں بنابر فقہا کے تاکہ ہر ایک کے لیے میز یادتی کلمات کی حاجت نہ پڑے تو حق قصاص کے اسقاط کا نام عفو ہوا اور اسقاط دین کا نام ابراء ہو اور اسقاط حق وطی کا نام طلاق ہو اور اسقاط ملک رقبہ کا نام عتق ہو مناسب یوں تھا کہ شارح یوں کہتا کہ عن الرق عتاق اسواسطے کہ عتق لازم ہوا اور عتاق متعدی تو عتق سقوط حق ملک ہو اور اعتاق اسقاط حق ہو اور عنوان یہ لا باب الاعتاق لیعم نحو استیلاد وملک قریب مصنف نے اس کتاب کا عنوان بلفظ عتق کیا نہ بلفظ اعتاق یعنی کتاب العتق کہا نہ کتاب الاعتاق تاکہ لفظ عتق کا مانند جکام استیلاد اور ملک قریب بھی شامل رہے اسواسطے کہ استیلاد اور ملک قریب عتق ہو نہ اعتاق کیونکہ اعتاق عبارت ہو ایقاع عتق سے اور استیلاد اور ملک قریب میں وقوع عتق ہو نہ ایقاع عتق اور یہ تصریح شارح کی مخالف ہو قول سابق کے کہ وہاں اسقاط ملک کو عتق بولا ہوا اور اسقاط مولی کا فعل ہو اور اسکا نام اعتاق ہو اور کنز اور ملتقی الابحر میں کتاب الاعتاق کر تعبیر کیا ہو لغرض بیان الاحکام ہو لغۃ الخروج عن المملوکیۃ من باب ضرب ومصدرہ عتق وعتاق عتق لغت عرب میں مملوکیت سے نکلنے کو کہتے ہیں کذا فی المغرب عتق بالکسر اور عتاق بالفتح اور اسیطرح عتاقہ باب ضرب یضرب کے مصادر میں ہم ہر چند لغت عرب میں عتق بمعنی کرم اور جمال اور سبقت اور غلبہ اور قوت کے بھی آیا ہو لیکن چونکہ معنی لغوی اور شرعی میں مناسبت ضرور ہو لہذا شارح نے یہاں فقط حریت یعنی خروج عن المملوکیت کو اختیار کیا کہ معنی شرعی سے اسکو نہایت مناسبت ہو بلکہ درحقیقت استعمال دیگر معانی کے کوئی معنی سے صحیح نہیں جبکہ غلام آزاد ہوا تو اسکو عتیق اور معتق اور حر بولتے ہیں وشرعاً عبارۃ عن اسقاط المولی حقہ عن مملوکہ بوجہ مخصوص یصیر المملوک بہ من الاحرار اور اصطلاح شرع میں عتق عبارت ہو اسقاط ملکیت سے یعنی مولی اپنے حق کو اپنے مملوک سے ایسی مخصوص وجہ سے ساقط کر دے کہ ملوک اس اسقاط کے سبب سے احرار میں داخل ہو یعنی آزاد ہو جاوے کہ غلام باقی نہ رہے قید بیر قبل موت مولی کے اور کتابت قبل ادا بدل کتابت کے عتق کی تعریف سے نکل گئی کہ مولی کے حقوق جیسے بیع کرنا اور مکاتب کرنا اور مدبر کرنا اور مملوک کی وطی اور غیر سے نکاح کر دینا اور خدمت لینا عتق سے ساقط ہو جاتے ہیں اور وجہ مخصوص سے مراد صریح لفظ عتق کا کہنا یا کنایۃ بہ نیت عتق یا مملوک کو اپنا قریب بتانا یا حریت کا اقرار کرنا یعنی اگر غیر کے غلام کو کوئی آزاد کہے پھر اسکا مالک ہو تو وہ آزاد ہوگا چنانچہ مزید تصریح ان وجوہ کی مسائل سے معلوم ہوگی ورکنہ اللفظ الدال علیہ وما یقوم مقامہ کالملک القریب ودخول حربی اشتری مسلماً دارالحرب اور رکن عتق کا

وہ لفظ ہی جو ارادے پر دلالت کرے یا وہ فعل جو قائم مقام ہو اُسکے جیسے قریبکا مالک ہونا اور وہ فعل ہو کہ حربی کا دارالاسلام مین یا مان پھر غلام مسلمان خرید کرکے دارالحرب مین لیجانا تو مجرد داخل ہونے دارالحرب کے غلام مسلمان آزاد ہوجاویگا بدون آزاد کرنے کے نزدیک امام کے اور اسیطرح اگر حربی غلام مسلمان کر دارالاسلام مین آویگا تو آزاد ہوجاویگا اور اگر حربی غلام دارالحرب مین مسلمان ہوگا تو باتفاق امام اور صاحبین کے آزاد نہوگا کذا فی حاشیۃ المدنی عن المنح وصفۃ واجب للکفارۃ ومباح بلانیۃ لانہ لیس بعبادۃ حتی صح من الکافر ومندوب لوجہ اللہ تعالیٰ لحدیث عتق الاعضاء اور وصف عتق کا یہ ہی کہ وہ واجب ہوا ور مباح اور مستحب اور مکروہ اور حرام عتق واجب وہ ہی جو کفارہ قتل و ظہار اور افطار اور قسم مین آزاد کرے اور عتق مباح وہ جو بلا نیت ہو عتق مین نیت شرط نہین ہی اسواسطے کہ وہ عبادت نہین ہی یہانتک کہ کافر کا آزاد کرنا بھی صحیح ہوجاتا ہی کافر لائق عبادت کے نہین ہان اگر مسلمان واسطے رضامندی حق تعالیٰ کے آزاد کریگا تو ہمیشہ عتق البتہ عبادت ہوجاویگا اور عتق مستحب ہی جو حق تعالیٰ کی خوشنودی کیواسطے ہو بموجب اُس حدیث کے جسمین عتق اعضا کا ذکر ہی صحاح ستہ مین ابوہریرہؓ سے مروی ہی کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو مسلمان کسی آزاد کریگا تو حق تعالیٰ اسکے ہر عضو کے عوض مین آزاد کرنے والے کا ہر عضو دوزخ سے آزاد کریگا کذا فی حاشیۃ المدنی اور یہ سوال کہ اسمین بر بنا بر شرط قریب لفظاً ہر نعم اور کیا یہ ثواب یعنے عتق اعضا مدبر کرنے مین اور اپنے قریب کے مول لینے مین شامل ہوگا یا نہین تو اسکا جواب یہ ہی کہ ہان انمین بھی ایسا ہی ثواب متوقع ہی اسواسطے کہ مدبر کرنا بھی عبادت ہی اعتاق سے اگرچہ بعد موت مالک کے ہوا ور شراء قریب مین ہر ثواب ہی ایک اعتاق کا دوسرا صلہ رحمی کا و مکروہ لفلان اور عتق مکروہ وہ ہی جو کسی آدمی کی خاطر سے ہو مکروہ اسواسطے ہوا کہ ایسا عمدہ کام بیفائدہ ہوگیا اور بحرالرائق مین بروایت محیط اسکو مباح مین شمار کیا ہی تو ظاہر اکراہت سے مراد کراہت تنزیہی ہوگی کذا فی حاشیۃ المدنی وحرام بل کفر للشیطان اور عتق حرام وہ ہی جو شیطان کیواسطے ہو بلکہ یہ تو کفر ہی یعنی اگر عتق سے تعظیم شیطان مقصود ہو تو حرام ہو اور اگر تعظیم منظور ہو تو صاف کفر ہی بہ ہیئت شیطانی کام ہی اور اسیطرح بت کیواسطے آزاد کرنا اور اگر ظن غالب ہو کہ غلام دارالحرب مین چلاجاویگا یا مرتد ہوجاویگا یا چوری یا قطاع الطریقی کریگا تو اسکا بھی آزاد کرنا حرام ہی کذا فی حاشیۃ المدنی وصح من حر مکلف ولو سکران او مکرہا او مخطئاً او ہزلاً او راضیاً او لاعباً بانہ ملک کقول الغاصب للمالک و لبائع للمشتری اعتق عبدی ہذا و اشار الی المبیع عتق صحیح ہی آزاد کرنا مرد مکلف سے یعنی عاقل بالغ سے اگرچہ وہ مست ہویا زبردستی کسی نے آزاد کروایا ہو اسکے یا کہ مولی چوک گیا اسطرح پر کہ مثلاً اُسکے غلام کا نام صالح تھا سو اُسنے چاہا کہ یون پکارے کہ یا صالح سو اسکے منہ سے نکل گیا یا حر یعنی او آزاد یا اگرچہ وہ مولی بیمار ہو مرض الموت یا وہ نہ جانتا کہ یہ میرا غلام ہی چنانچہ غاصب نے مالک سے یا بائع نے مشتری سے کہا کہ اس میرے غلام کو آزاد کردے اور اشارہ کیا مبیع کیطرف مشتری اور مغصوب کیطرف غاصب نے تو وہ آزاد ہوجاویگا یعنی غاصب نے غلام مغصوب کیطرف اشارہ کرکے مالک سے کہا کہ اس میرے غلام کو آزاد کر سو مالک نے نادانستہ اسکو آزاد کردیا تو وہ غلام مالک کا آزاد ہوجاویگا اور اسیطرح اگر مشتری نے غلام مبیع کیطرف اشارہ کرکے بائع سے کہا کہ اس میرے غلام کو آزاد کر اور حالانکہ مشتری کو معلوم نہین کہ یہ میرا غلام ہی سو بائع نے اسکو آزاد کردیا تو وہ غلام آزاد ہوگا مشتری کی جانب سے اور مشتری اسکا قابض ٹھہریگا اور قیمت دینا اسکو لازم ہوگا کذا فی المنح عن الکشف اگرچہ مستی اور اکراہ اور خطا اور نادانستگی مانع عتق کی نہین اسواسطے کہ احادیث سے ثابت ہوچکا ہی کہ ہزل سے بھی عتق صحیح ہوتا ہی تو معلوم ہوا کہ قصد اور دانستگی اسمین ضرور نہین چنانچہ اسکی تفصیل کتاب النکاح اور کتاب الطلاق مین ثابت ہوچکی لا من صبی و مدہوش و معتوہ و مبرسم و مغمی علیہ و مجنون و نائم کما لا یصح طلاقہم صحیح نہین آزاد کرنا صغیر کا اور شخص متحیر کا اور مختلط الکلام فاسد التدبیر کا اور جسکی عقل جاتی رہی ہو برسام کے مرض سے اور بیہوش کا اور مجنون کا اور سونے والے کا جیسے کہ انکی طلاق صحیح نہین ولو ہذہ لما نہ عاقل و قال وانا حربی فی دار الحرب وقد علم ذلک فالقول لہ اور اگر مالک نے عتق کو منسوب کیا حالات مذکورہ کیطرف یعنی یون کہا مین نے غلام کو بچپن یا جنون یا بیہوشی مین آزاد کیا تھا یا یون کہا کہ جسوقت مین نے آزاد کیا تھا تو مین حربی تھا دارالحرب مین اور حال لوگون کو معلوم بھی ہو تو مالک ہی کا قول معتبر ہوگا یعنی غلام نہ آزاد ہوگا بسبب عدم اہلیت عتق کے فی ملکہ ولو رقبۃ کمکاتب و خرج عتق الحمل اذا ولدتہ لستۃ اشہر و اکثر و لولا قبل صح عتق مرد مکلف کا اپنی ملک مین اگرچہ ذات کی ملکیت ہو نہ تصرف کی جیسے مکاتب اور قید ملکیت سے نکل گیا عتق حمل جبکہ لونڈی پورے

پکارا کہ یا مولای یا لونڈی کو یوں پکارا کہ یا مولاتی ہم مولا کا لفظ مشترک ہے معانی کثیرہ میں چنانچہ ابن اثیر نے بیس معانی سے زیادہ شمار کیے ہیں از انجملہ ناصر اور ابن عم
اور مالک اور آزاد لیکن جب غلام کو مولی کہا تو کوئی معنی مناسب نہیں ہو سکتے سوائے آزاد کے لہذا اس لفظ سے بلا نیت عتق ثابت ہوگا بنا بر قول اصح کے کذا فی الفتح عن الوجیز و
بخلاف انا عبدک فی الاصح بخلاف اس قول کے کہ مولی نے اپنے غلام سے کہا کہ میں تیرا غلام ہوں اس قول سے عتق نہیں ہوتا قول اصح یہی ہے اسواسطے کہ یہ کلمہ تلطف اور
مہربانی کا ہے نہ عتق کا او یا حر او یا عتیق ولو قال اردت الکذب او حریۃ من العمل من یا غلام کو یوں پکارا کہ یا حر یا عتیق اور اگر مالک نے کہا کہ میں نے اس قول سے
کذب کا ارادہ کیا یا کام لینے سے آزاد کرنا مقصود تھا نہ عتق تو دیانۃ اسکی تصدیق ہوگی بسبب احتمال کے نہ قضاء اسواسطے کہ ظاہر لفظ کے مخالف ہے الا اذا سماہ
و اشتہر وقت تسمیتہ خانیۃ فلا یعتق بالمہر ید الافشار وکذا فی الطلاق حر او عتیق سے عتق ثابت ہوتا ہے مگر جبکہ مالک اپنے غلام کا حر یا عتیق نام رکھے اور نام رکھنے کے وقت
لوگوں کو بھی اسکا اشتہار بھی کر دیوے کذا فی الخانیۃ تو اب حر یا عتیق کہنے سے غلام آزاد نہ ہوگا جبتک کہ اسے عتق کا ارادہ نکریگا اور اسیطرح طلاق کا بھی حکم ہے یعنی اگر زوجہ کا طالق یا
مطلقہ نام ہو اور لوگ بھی جانتے ہوں تو طالق یا مطلقہ کہنے سے طلاق نہ واقع ہوگی جبتک کہ طلاق کا ارادہ نکریگا ثم بعد تسمیتہ بالحر اذا ناداہ بہ او بالفارسیۃ بالعجمیۃ کیا آزاد
او بالعکس ای سمی بہ آزاد و ناداہ بالعربیۃ یا حر عتق لعدم العلمیۃ پھر غلام کو حر مسمی کرنے کے بعد جب اسکو زبان عجمی میں بلفظ مترادف پکاریگا چنانچہ یا آزاد یا اسکے بالعکس
کیے یعنی اسکا آزاد نام رکھے اور زبان عربی میں اسکو بلفظ عربی پکارے چنانچہ یا حر تو وہ غلام آزاد ہو جاویگا بسبب عدم علمیت کے اسواسطے کہ پہلی صورت میں اسکا حر نام ہے نہ آزاد
اور دوسری صورت میں اسکا آزاد نام ہے نہ حر وکذا راسک حر و وجہک حر ونحوہما مما یعبر بہ عن البدن کما مر فی الطلاق اور اسیطرح غلام آزاد ہو جاویگا یوں کہنے سے کہ تیرا سر
آزاد ہے یا تیرا چہرہ آزاد ہے اور مانند ان اعضا کے جن سے کل بدن کی تعبیر ہوتی ہے چنانچہ ذکر ان اعضا کا کتاب الطلاق میں بیان کر گیا و اذا اضافہ بجزء شائع کثلثہ عتق ذلک القدر
المذکور عند الامام کما یجی اور اگر عتق کو جزء شائع کیطرف مضاف کیا مثلاً یوں کہا کہ ثلث آزاد ہے یا نصف آزاد ہے تو اسیقدر آزاد ہوگا جتنا مولی نے ذکر کیا یعنی اگر ثلث کہا
تو ثلث آزاد ہوگا اور اگر نصف کہا تو نصف آزاد ہوگا نہ کل بدن بسبب تجزی عتق کے نزدیک امام اعظم کے چنانچہ اسکا ذکر آویگا ومن الصریح قولہ لعبدہ انت حرۃ و لامتہ
انت حر نہایۃ اور عتق صریح کی قسم سے یوں کہنا ہے مولی کا اپنے غلام سے کہ تو حرہ ہے یا اپنی لونڈی سے کہ تو حر ہے اسواسطے کہ فقہا کے نزدیک ایسے مقاموں میں اعراب
اور تذکیر و تانیث کا اعتبار نہیں ومنہ وہبت لک نفسک بعتک نفسک فیعتق مطلقا و لو زاد بکذا توقف علی القبول فتح اور عتق صریح سے ہے یوں کہنا مولی کا اپنے
غلام سے کہ میں نے تیری ذات تجھکو بخشی اور میں نے تیری ذات تیرے ہاتھ بیع کی تو اس قول سے غلام آزاد ہو جاویگا ہر طرح سے اس ہبہ اور بیع کو قبول کرے یا نکرے
اگرچہ اسنے عتق کی نیت نکی ہو اور اگر مولی نے یوں زیادہ کر کے کہا کہ میں نے تیری ذات تجھکو بخشی دس درم کے عوض یا بیع کی پانچ درم کے عوض مثلاً تو غلام کا آزاد ہونا
اسکے قبول کرنے پر موقوف ہوگا کذا فی فتح القدیر مع ہبہ و بیع نفس کو فتح القدیر میں ملحق بالصریح کہا ہے نہ صریح اور عالمگیری میں حاوی قدسی سے بھی یہی قول منقول ہے اور
شارح نے انکو صریح میں داخل کیا ہے اور محشی مدنی نے بحر الرائق سے نقل کیا ہے کہ مختار صاحب فتح القدیر کا یہ ہے کہ یہ صریح ہے لیکن مترجم نے جو فتح القدیر کو دیکھا
تو یہ عبارت تھی ملحق بالصریح قولہ لعبدہ وہبت لک نفسک او بعتک نفسک آخرہ واللہ اعلم ومنہ اعتقک اللہ علیک عتقک علی فیعتق بلا نیۃ ولو زاد وجب علیک العتق لجواز
وجوبہ بالکفارۃ ظہیریۃ اور عتق صریح سے ہے مصدر چنانچہ یوں کہنا کہ عتاق تجھپر واقع ہوا یا تیرا عتق تجھپر ثابت ہوا اور اگر وجب کا لفظ زیادہ کریگا یعنی یوں کہے کہ تیرا
عتق تجھپر واجب ہے تو غلام نہ آزاد ہوگا اسواسطے کہ احتمال ہے کہ شاید مولی پر آزاد کرنا کفارہ کیوجہ سے واجب ہو کذا فی الظہیریۃ پھر جب احتمال کی گنجائش ہوئی تو صریح
نہ باقی رہا وفی المبتغی لو قیل لہ اعتقت عبدک فقال برأسہ ای نعم لم یعتق اور بدائع میں ہے مولی سے کسی نے کہا کہ تو نے اپنے غلام کو آزاد کیا سو اسنے سر سے اشارہ کیا
کہ ہاں اسطرح سے غلام آزاد نہ ہوگا اسواسطے کہ اسنے عتق کا لفظ نہیں کہا باوجود قدرت کے بخلاف گونگے کے کہ اسکا اشارہ کافی ہے عتق میں ولو زاد من ہذا العمل
عتق قضاء اور اگر انت حر کے بعد من ہذا العمل زیادہ کریگا یعنی اگر یوں کہیگا کہ تو آزاد ہے اس کام سے تو غلام آزاد ہوگا قضاء نہ دیانۃ ہم یہ عبارت شارح کی
مسائل ما بعد سے متعلق نہیں ہے انتہا بلکہ اس کلام کیطرف راجع ہے کذا فی حاشیۃ الحلبی المدنی ناقلا عن البحر ولو قال یا سالم فاجابہ غانم فقال

حجت ہے شافعیہ پر کذا فی فتح القدیر یعنی امام شافعی کے نزدیک اصول فروع کی ملک سے البتہ عتق ہوتا ہے نہ جمیع محارم کی ملک سے وان قصا العتق بقدرہ عندہ
وخلافاً لہما و جزء ابیہ الحامل منہ اگرچہ قریب محرم کا کل مالک نہو بلکہ بعض مملوک ہو جیسے ثلث یا نصف تو اسیقدر آزاد ہوگا نزدیک امام اعظم کے یا حمل کا مالک ہو جیسے
خرید کرنا اپنے باپ کی زوجہ کا جو حاملہ ہے اسکے باپ سے یعنی ایک شخص کے باپ نے غیر کی لونڈی سے نکاح کیا اور وہ حاملہ ہوئی پھر اسکے بیٹے نے اس حاملہ کو خرید کیا تو یہ لونڈی مملوکہ
ہوگی لیکن قبل ولادت اسکا بیچنا جائز نہوگا اور جب جنیگی تو ولد اسکا آزاد ہوگا اسواسطے کہ مالک کا بھائی ہے ولو المالک صبیا او مجنونا او کافرا فی دارنا حتی اذا عتق
المسلم او الحربی عبدہ فی دار الحرب لا العتق بعتقہ بل بالتخلیۃ فلا ولاء خلافاً للثانی محرم قریب کا عتق مالک ہونے سے صحیح ہے اگرچہ مالک صغیر ہو یا دیوانہ یا کافر جو
دارالاسلام میں ہے اور اگر کافر حربی دارالحرب میں اپنے قریب محرم کا مالک ہو تو بمجرد ملک کے آزاد نہوگا اسواسطے کہ احکام اسلام کے وہاں جاری نہیں ہیں ہاں اگر مسلمان یا
حربی دارالحرب میں اپنے غلام کو آزاد کریگا تو اسکے آزاد کرنے سے نہ آزاد ہوگا بلکہ تخلیہ سے یعنی بعد اعتاق باللفظ کے رفع تصرفات مالکانہ سے عتق ثابت ہوگا تو امام اعظم اور
محمد کے نزدیک مالک کیواسطے حق ولا ثابت نہیں اسواسطے کہ آزادی اعتاق سے نہیں بلکہ تخلی بالطبع کر دینے سے ہے بخلاف ابو یوسف کے کہ نزدیک انکے ولا مولی کو ثابت ہے کیونکہ انکے نزدیک
اعتاق باللفظ دارالحرب میں صحیح ہے کذا فی حاشیۃ المدنی عن الزیلعی ولو عبدہ مسلما او ذمیا عتق بالاتفاق لعدم محلیتہ للاسترقاق زیلعی اور اگر مولی کا غلام دارالحرب میں
مسلمان ہو یا ذمی تو فقط لفظ اعتاق سے بلا شرط تخلیہ آزاد ہوگا باتفاق امام اور صاحبین کے اسواسطے کہ مسلم اور ذمی محل ملکیت نہیں کذا فی الزیلعی ویصح ایضا تحریرہ لوجہ اللہ تعالی
و للشیطان و الصنم وان اثم اور خدا کی رضامندی کیواسطے آزاد کرنا اور شیطان اور بت کیواسطے آزاد کرنے سے بھی عتق صحیح ہے اگرچہ شیطان اور بت کیواسطے آزاد کرنے سے
وہ گنہگار ہوگا صنم اس بت کو کہتے ہیں جو بصورت انسان ہو خواہ چاندی خواہ سونے خواہ لکڑی سے اور جو پتھر سے ہو اسکو وثن کہتے ہیں کذا فی عنایۃ البیان و کفر بالثانی ای الاعتاق
للصنم المسلم عند قصد التعظیم لان تعظیم الصنم کفر و عبارۃ الجوہرۃ ولو قال للشیطان او للصنم کفر اور بت کیواسطے آزاد کرنے سے مسلمان کافر ہوجاویگا نزدیک قصد کرنے
تعظیم کے اسواسطے کہ تعظیم صنم کی کفر ہے اور جوہرہ میں یہ عبارت ہے کہ اگر یوں کہیگا کہ میں نے غلام کو شیطان یا صنم کیواسطے آزاد کیا تو کافر ہوجاویگا ویصح ایضاً بکرہ
او غیر بلجی اور زبردستی آزاد کرانے سے بھی عتق صحیح ہے اگرچہ جبر اور زیادتی ایسے شخص نے اتنی نہ کی ہو جس میں جان یا عضو تلف ہونے کا خوف ہو ہرچند اکراہ میں رضا
مالک نہیں لیکن عتق رضا پر موقوف نہیں ہے اسواسطے کہ ہزل سے بھی عتق صحیح ہوتا ہے اور رضا لاکہ ہزل میں رضا نہیں کذا فی فتح القدیر لیکن زبردستی کرنے والے پر قیمت غلام
کی دینا واجب ہوگی کذا فی حاشیۃ المدنی عن الحموی و سکر بسبب محظور ای حرام فلا یخرج الاشربۃ المباحۃ فانہ کالاغماء اور صحیح ہے عتق اس مستی اور
نشے میں جو حاصل ہوئی ہو بسبب استعمال کرنے حرام چیز کے مصنف کا مطلب یہ ہے کہ اشیاء مباحہ کی مستی سے عتق نہوگا جیسے مضطر کا شرب خمر اور مثلث کا
استعمال بقصد قوت او نقیع زبیب بلا طبخ کا اور ادویہ اور اغذیہ جو انگور سے نہوں کذا فی المنح شارح کہتا ہے باب الاشربہ میں امام محمد کا قول مفتی بہ مذکور
ہوگا کہ جو مسکر ہے سو حرام ہے اور مسکر کا قلیل اور کثیر سب حرام ہے تو اشیاء مذکورہ میں کوئی چیز مسکر محرم سے خالی نہیں یعنی سب پر مسکر محرم صادق ہے سوائے
شرب مضطر کے یعنی جسکے حلق میں لقمہ اٹک گیا نیچے نہیں اترتا اور پانی وہاں نہیں تو اسوقت لقمہ اتارنے کیواسطے شراب پی لینا حرام نہیں تھا اگر اسکے بعد نشہ ہوگا
تو اس بیہوشی کی مستی سے بھی عتق صحیح نہوگا محشی مدنی نے کہا کہ ادویہ اور اشیاء مباحہ کے سکر کا بھی یہی حال ہے جیسے شہد سے بعضے صفراوی مزاجوں کو نشہ
ہو جاتا ہے تو اس مستی سے بھی عتق صحیح نہوگا و یصح ایضا مع ہزل ہو عدم قصد حقیقۃ ولا مجازا اور عتق صحیح ہے ہزل یعنی بیہودگی کے ساتھ بھی ہزل عبارت ہے
عدم قصد حقیقت اور مجاز سے یعنی جس کلام کے معنی حقیقی اور مجازی متکلم کو کچھ مقصود نہوں وہ ہزل چنانچہ خوش طبعی میں حقیقت اور مجاز کلام کا اکثر مراد نہیں ہوتا
وان علق العتق بشرط کدخول دار صح و عتق اذا دخل اور اگر معلق کیا مولی نے عتق کو کسی شرط پر جیسے دخول دار پر تو تعلیق صحیح ہے اور غلام آزاد ہوگا جب
گھر میں داخل ہوگا اور مولی کو فقط یہ ہے کہ قبل دخول دار اسکو بیچڈالے اور بعد بیع کے اگر غلام گھر میں داخل ہوا پھر اسکو مالک اول نے خرید کیا اور دوسرے بار
گھر میں غلام داخل ہوا تو آزاد نہوگا کذا فی حاشیۃ المدنی و التعلیق بامر کائن تنجیز فلو قال لعبدہ وہو فی ملکہ ان ملکتک فانت حر

عتق للحال بخلاف قوله لمكاتبه ان انت عبدي فانت حر لا يعتق لقصور الاضافة ظهيرية اور معلق کرنا عتق کا اس امر پر جو حال اور موجود ہو تنجیز ہے نہ تعلیق
یعنے فی الحال عتق واقع ہوگا تو اگر مولی نے اپنے اُس غلام سے کہا جو اُسکی ملکیت میں ہے کہ اگر میں تیرا مالک ہوں تو تو آزاد ہے تو وہ غلام فی الحال آزاد ہو جاویگا
بخلاف یوں کہنے مولی کے اپنے مکاتب سے کہ اگر تو میرا غلام ہے تو تو آزاد ہے تو مکاتب آزاد نہوگا بسبب ناقص ہونے اضافت عبدیت کے کذا فی الظہیریۃ پورا غلام وہ جو
بدون کسی مولی کے کوئی تصرف نکر سکے اور غلام مکاتب اپنے تصرفات میں مختار ہے لہذا پورا غلام نہوا تو شرط عتق نہ پائی گئی لہذا آزاد نہوگا وفیہا
تصح حر التعليق او ظہیریہ میں ہے کہ یوں کہنا مولی کا غلام سے کہ تو صبح کریگا آزاد ہوکر تعلیق ہے اعتاق کی صبح کے وقت پر گویا یوں کہا کہ جب تو صبح کیوقت میں داخل
ہوگا تو آزاد ہوگا وتقوم مراد تعقد حر تنجیز اور یوں کہنا غلام سے کہ تو کھڑا ہوا ہے آزاد ہوکر اور بیٹھا ہے آزاد ہوکر یہ فی الحال اعتاق ہے اسواسطے کہ مقصود کلام یہ ہے کہ
حال میں آزاد ہے قال ابن سقیت حارسی فذہب بہ للماء ولم یشرب عتق لان المراد عرض الماء علیہ کہا مولی نے اپنے غلام سے کہ اگر تو میرے گدھے کو پانی پلادے تو تو آزاد ہے
سو غلام اُسکو پانی پلانے کو لیگیا اور اُسنے پانی نہ پیا تو غلام آزاد ہو جاویگا اسواسطے کہ مراد اس کلام کی یہ ہے کہ گدھے کے سامنے پانی ہو جاوے تا کہ اگر وہ پیاسا ہو تو پی لے اور یہ مراد نہیں
کہ پیاس ہو یا نہو پانی پلانا اُسکو لازم ہے قال عبدي الذي هو قدیم الصحبة حر عتق من صحب سنة ہو المختار مولی نے کہا جو میرا غلام قدیم الصحبت ہے وہ آزاد ہے تو وہ غلام آزاد ہوگا
جو اُسکے ساتھ سال بھر رہا اور یہی قول مختار ہے ولو قال انت عتیق ودنوی في الملك دين او اگر مولی نے کہا اپنے غلام سے کہ تو عتیق ہے اور لفظ عتیق سے یہ نیت کی کہ
قدیمی مملوک ہے تو دیانۃً البتہ اُسکی تصدیق ہوگی اسواسطے کہ عتیق لغت میں بمعنی قدیم بھی ہے لیکن قاضی تصدیق کریگا اسواسطے کہ صریح عتق ہے محتاج نیت کا نہیں ولو زاد
في السن یعتق اور اگر یوں زیادہ کرکے کہا کہ انت عتیق فی السن یعنی تو عمر میں بڑا ہے تو آزاد نہوگا غلام قضاءً نہ دیانۃً اسواسطے کہ بقرینہ عمر عتق سے کچھ علاقہ نہ رہا و عتق
بما انت الا حر او آزاد ہوگا اس قول سے کہ تو نہیں مگر حر ہے اسواسطے کہ استثنا نفی سے کرنا اثبات علی وجہ التاکید ہے جیسا کہ کلمہ توحید میں یا انت الا مثل الحر وانت مثل الحر اس قول
سے کہ تو نہیں مگر مثل حر کے آزاد نہوگا اگرچہ عتق کی نیت بھی کرے کذا فی المحیط ولا بكل مالي حر او یوں کہنے سے آزاد نہوگا کہ میرا سب مال حر ہے اسواسطے کہ حر سے مراد یہاں صاف
اور خالص ہے تو مطلب یہ ہوا کہ میرا تمام مال صاف اور خالص ہے غیر کی شرکت سے کذا فی المذی عن البحر ولا بكل عبد في الارض او كل عبيد الدنيا او اهل بلخ حر عند الثاني
وبه يفتى او متكلم کا غلام اس قول سے آزاد نہیں ہے تاکہ زمین میں سب غلام آزاد ہیں یا دنیا کے تمام غلام آزاد ہیں یا بلخ کے رہنے والے آزاد ہیں حالانکہ متکلم کا غلام بھی بلخ میں داخل ہے
ابو یوسف کے نزدیک ان اقوال ثلثہ سے عتق ثابت نہیں ہوتا اسی قول پر فتوی ہے کذا فی العالمگیریۃ عن قاضی خان بخلاف اہل بغداد کہ اور الدار بخلاف اس قول کے کہ اس
کوچہ کے رہنے والے آزاد ہیں یا اس گھر کے رہنے والے آزاد ہیں کذا فی البحر الرائق ہم ظاہر کلام شارح کا یہ دلالت کرتا ہے کہ ان دونوں قولوں میں ابو یوسف کے نزدیک عتق ثابت
ہے بحر الرائق میں حالانکہ یہ خلاف واقع ہے اسواسطے کہ بحر الرائق میں بروایت ظہیریہ فقط مسئلہ عبید دار کا یوں مذکور ہے کہ اسمیں بالاتفاق عتق ثابت ہے اور مسئلہ سکہ اسمیں
مذکور نہیں لیکن صاحب بحر نے اشباہ میں کہا کہ اگر یوں کہیگا کہ سب غلام اس سکہ کے آزاد ہیں حالانکہ اسکا غلام بھی اہل سکہ میں ہے تو ابو یوسف کے نزدیک آزاد نہوگا اور محمد کے نزدیک
آزاد ہوگا کذا فی حاشیۃ المدنی اور فتاوی عالمگیری میں فتاوی قاضی خان سے یہی منقول ہے کہ ابی یوسف کے نزدیک اہل سکہ میں عتق نہیں اور اہل دار میں بالاتفاق عتق ہے
تو معلوم ہوا کہ یہاں یا تحریف کاتب ہے یا سہو شارح واللہ اعلم حرر ما اعتقنا اصالة وقصدا او ولده تبعا لها الاول من عتق مولی نے آزاد کیا اصالة
لونڈی اپنی کو تو لونڈی اور اسکا ولد دونوں بالاصالت اور بالقصد آزاد ہونگے جبکہ بعد عتق اپنے کے اسکو کم چھ مہینے میں جنیگی ماں کا بالاصالت آزاد ہونا
توصیح ہے اور بچہ اس راہ سے بالقصد اور بالاصالت آزاد ہوا کہ وہ جزء تھا اسوقت اپنی ماں کا اور اعتاق کل بعینہ اعتاق جزء ہے اسواسطے کہ جب اقل مدت حمل میں
جنی بعد اعتاق کے تو بالیقین معلوم ہوگیا کہ ولد قبل اعتاق کے اُسکے پیٹ میں موجود تھا ولولا کثر عتق تبعا ولو لا کثر منہ اور اگر بعد عتق کے پورے چھ
مہینے یا زیادہ مدت میں جنی تو اُسکا ولد بالاصالۃ نہ آزاد ہوگا اسواسطے کہ وقت اعتاق متیقن الوجود نہیں بلکہ تبعاً آزاد ہوگا یعنی ماں کے آزاد ہونے سے
وہ بھی آزاد ہوگا اگر کوئی کہے کہ جب ولد دونوں صورتوں میں آزاد ہوا تو بالاصالۃ اور بالتبع کے فرق نکالنے سے کیا فائدہ اور کون ثمرہ ہے شارح نے

ہبہ اور ارث تو اگر حاملہ بطور بیع یا ہبہ یا ارث سے دیا اسکا حمل بھی مملوک ہوگا اور رق میں بچہ تابع ہوتا ہے ماں کا مگر ولد مغرور تابع اپنی ماں کا رق میں نہیں مغرور وہ مرد جسے
فریب کھایا اسطرح پر کہ ایک عورت سے بشرط اسکی حریت کے نکاح کیا پھر وہ لونڈی نکلی تو اسکا ولد حر ہوگا بعد قیمت دینے کے اور جبر ہوئے تو لونڈی کے مالک سے اپنی اولاد کی حریت کا شرط
کر لی تو اسکی اولاد تابع ماں کی نہ ہوگی شارح کو اس مسئلہ کا استثنا کرنا مناسب تھا متن کی عبارت سے ہی اسکا لینا اور خواہ [illegible] شارح کا فروں [illegible] سرکشی اور نافرمانی کے کفار کی یعنی
دیکھا کفار نے مالک حقیقی کی بندگی سے سرکشی اختیار کیا تو اس مالک علی الاطلاق نے اپنے غلاموں کا انکو غلام بنا دیا تو سبب رق کا انکا کفر ہوا انکے حصول کا کفر خلاصہ یہ ہے کہ رق
اصل میں عجز حکمی کا نام ہے کہ جس سے انسان اہلیت و شہادت اور قضا اور مالکیت مال کے لائق نہیں رہتا اور چونکہ بظاہر ملک اور رق مترادف معلوم ہوتے ہیں اسلئے رہا لاکہ انمیں مغایرت ہے لہذا
شارح اسواسطے اثبات مغایرت کے قول کی ہیں بیان سکی تشریح فرمائی وصورة الرق بلا ملك كالكفار في دار الحرب فان الكلام ارقاء غير مملوكين لاحد فاذا ولي يوخذ الاسير صيقوا
بالرق لا المملوكية حتى يخرجونا فاذا اخذت ومعها ولدها يتبعها في الرق قهستاني اور صورت رق کی بلا ملک جیسے کافر دار الحرب میں ہے کہ وہ سب رقیق ہیں
پر کسی کے مملوک نہیں تو اسیر حربی اول گرفتاری میں موصوف بوصف رقیت ہے نہ بوصف مملوکیت یہاں تک کہ دار الاسلام میں پہونچکر قابو میں آ جاوے
تب مملوکیت اسپر صادق آویگی تو کافرہ اسیر جب گرفتار ہو گی اپنے ولد کے ساتھ تو ولد اسکا تابع ہوگا رقیت میں کذا فی القہستانی ہم تفرقہ رق اور ملک کا جو شارح نے بیان کیا
صحیح ہے لیکن مثال صحیح نہیں اسلئے کہ اس صورت میں حمل تابع نہیں ماں کا نہ رقیت میں بلکہ وصف رقیت اسکو بالاصالۃ ثابت ہے بلکہ مثال صحیح یہ ہے کہ کافرہ
حاملہ گرفتار ہوئی تو حمل تابع ہوگا اسکا رقیت میں اسواسطے کہ یہاں گفتگو ہے اتباع جنین میں کذا فی حاشیۃ الحلبی ہر صورت ملک اور رق میں فرق ظاہر ہو گیا اور معلوم ہوا
کہ کسی شی کے تصرف پر قادر ہونا اسکا نام ملک ہے خواہ مملوک جماد ہو یا حیوان یا انسان اور رق نہیں ہے مگر انسان میں اسلیے بیع سے مالک کی ملکیت زائل ہو جاتی ہے نہ رق
اور عتق سے ملک زائل ہوتی ہے قصداً اسلئے کہ وہ حق مالک ہے اور رق زائل ہوتا ہے ضمناً اسلئے کہ فراغت ہو گئی حقوق العباد سے اور نیز زیادہ تر ملک اور رق کا فرق ثمن
ام ولد اور مکاتب میں ظاہر ہوتا ہے اسواسطے کہ قن میں ملک اور رق دونوں کامل ہیں اور ام ولد میں ملک کامل ہے اور رق ناقص لہذا کفارہ میں اسکا اعتاق صحیح نہیں اور
مکاتب میں رق کامل ہے یہاں تک کہ کفارہ میں اسکا اعتاق صحیح ہے اور ملک اسمیں ناقص ہے اسواسطے کہ مکاتب مولی کے تصرف سے نکل گیا اگر مولی کہے کہ ہر مملوک میرا آزاد ہے تو
مکاتب آزاد نہ ہوگا بسبب نقصان ملک کے کذا فی الدرر عن الزیلعی والحرية والعتق وفروعه ككتابة وتدبير مطلق واستيلاد اذا لم يشترط الزوج حرية الولد كما مر اور جنین
تابع ہوتا ہے ماں کا حریت اصلیہ میں اور حریت عتق میں اور عتق کے فروع میں جیسے کتابت اور تدبیر مطلق اور استیلاد میں تا وقتیکہ لونڈی کے شوہر نے حریت ولد کی مولی سے شرط کر لی ہو
چنانچہ کتاب النکاح باب نکاح رقیق میں اسکا حکم مذکور ہو چکا اور حریت اصلیہ کی مثال یہ ہے کہ غلام نے حرہ سے نکاح کیا سو وہ حاملہ ہوئی اس سے تو اسکا بچہ بھی ماں کا تابع ہو کر
حر اصلی ہوگا اور حریت غیر اصلی کا ذکر ہو چکا حاملہ کے عتق میں اور کتابت کی یہ مثال ہے کہ مولی نے حاملہ لونڈی کو مکاتب کیا اور بعد کتابت کے قبل ادائے حمل پیدا ہوا
پیدا ہوا تو بعد ادا کے بدل کتابت کے ماں اور بچہ ساتھ ہی آزاد ہونگے اور تدبیر مطلق یہ کہ مولی نے حاملہ لونڈی سے کہا کہ تو میری موت کے بعد آزاد ہے تو دونوں کے دونوں
آزاد ہونگے اور اگر مولی تدبیر مقیدہ اسطرح پر کریگا کہ اگر میں اس بیماری میں مر گیا تو تو آزاد ہے تو بچہ ماں کا تابع نہ ہوگا اور استیلاد کی مثال یہ ہے کہ مولی نے اپنی
ام ولد کا نکاح کر دیا سو وہ حاملہ ہوئی تو بعد موت مولی کے دونوں آزاد ہونگے وفي رهن اور رہن میں تابع ہے ماں کا یعنی اگر حاملہ کو رہن کیا اور بچہ پیدا ہوا تو وہ بھی
مرہون ہوگا یہاں تک کہ راہن اسکو [illegible] نہیں سکتا ودين اور دین میں تابع ہے ماں کا یعنی لونڈی کو مولی نے تجارت کی اجازت دی پھر وہ مقروض ہو گئی تو بچہ بھی
دین میں اسکا تابع ہوگا یعنی قرض خواہ لے لینگے وحق اضحية اور حق اضحیہ میں ماں کا تابع ہوگا اسطرح پر کہ مثلاً قربانی کی نیت سے گائے یا بکری کا خرید لی اور اسکے بچہ پیدا
ہوا تو ماں کے ساتھ بچہ بھی ذبح کیا جاویگا یا پیٹ سے زندہ نکلیگا تو ذبح ہوگا واسترداد بيع اور استرداد بیع میں ماں کا تابع ہوگا یعنی لونڈی یا گائے یا بکری کی بیع فاسد ہوئی
پھر مشتری کے پاس وہ حاملہ ہوئی تو استرداد بیع میں ولد تابع ہوگا ماں کا وسراية ملك اور سرایت ملک میں تابع ہے ماں کا یعنی مالک [illegible] کا حق مالکیت
اس کے [illegible] ثابت ہو صورت اسکی یہ ہے کہ ایک لونڈی چند یاروں میں مشترک تھی [illegible] بسبب عیب قدیم [illegible] رہا لاکہ وہ حاملہ تھی

تو اُسکا حمل بھی مالک اول کا مملوک ہوگا کذا فی حاشیۃ الطحطاوی عن الاشباہ مہنی اثنا عشر تو یہ بارہ موضع ہین جنمین حمل تابع اپنی ماں کا نہوتا ہے یعنی ملک اور حق حریت عتق
کتابت تدبیر تطلیق استیلاد و رجوع حق شفعہ سے استرداد بیع سے رد ملک اور لایتبعہا فی کفالۃ اور جنین تابع نہین ہوتا ہے ماں کا کفالت مین یعنی اگر حاملہ کا کسی نے کفیل ہوکر لیا یعنی بطور
مولی لہما سے یا حاضر ضامنی کی اور ضمانت مدت تک بنی رہی یہان تک کہ لڑکا پیدا ہوا اور بالغ ہوا تو یہ لڑکا ضمانت مین ماں کا تابع نہین ہوا جارۃ اور اجارہ مین لڑکا
تابع نہین یعنی کسی نے حاملہ کو اجارہ لیا پھر وہ جنی تو یہ لڑکا اجارہ مین داخل نہین یعنی ماں کیطرح خدمت کرنا اسکو لازم نہوگا و جنایۃ اور جنایت مین تابع ماں کا نہوگا یعنی
اگر حاملہ نے کوئی جنایت کی تو ولی جنایت کو ماں کیساتھ ولد نہ دیا جاویگا اور اگر ماں کا فدیہ دیگا تو فقط ماں کا فدیہ دیگا کذا فی الجامع الصغیر اور حاکم شہید نے مختصر مین کہا کہ جنایت
ماں کیطرف سے ولد تک سرایت کریگی واللہ اعلم کذا فی حاشیۃ المدنی و حدود و قود اور حد اور قصاص مین تابع ماں کا نہوگا تو حاملہ پر حد نہ ماری جاویگی مگر بعد ولادت کے اور
قصاص لیا جاویگا مگر بعد وضع حمل کے و زکوۃ سائمۃ اور زکوۃ کے جانورون مین بچہ تابع ماں کا نہین و رجوع فی ہبۃ اور ہبہ پھیر لینے مین بچہ تابع ماں کا نہین یعنی اگر لونڈی
کسی کو بخشی اور وہ حاملہ ہوئی اور واہب نے اسکے پھیر لینے کا ارادہ کیا تو حمل مین رجوع کرنا جائز نہین کذا فی السراج اور زیلعی نے رجوع حمل کو جائز کہا ہے چنانچہ اسکا ذکر کتاب الہبہ
مین آویگا والایصاء بخدمتہا اور اُسکی خدمت کی وصیت مین یعنی مولی نے اپنی حاملہ لونڈی کی خدمت کسی شخص کیواسطے وصیت کی تو اُسکا بچہ وصیت مین تابع ماں کا
نہین ہوگا ولا یتبعہا فی ذکوۃ امہ اور حلال نہین ہوتا بچہ اپنی ماں کے ذبح کرنے سے پورا بنگیا ہو یا ناقص یعنی گاے یا بکری کو ذبح کیا اور اُسکے پیٹ سے زندہ بچہ نکلا تو
اُسکے ماں کا ذبح کرنا کفایت نہین کرتا اُسکو بھی ذبح کرنا چاہیے اور یہ جو حدیث مین آیا ہے کہ ذکوۃ الجنین ذکوۃ امہ سو بنا بر تشبیہ کے ہے یعنی ذبح کرنا جنین کا مانند ذبح کرنے اُسکی
ماں کے ہے بدلیل روایت نصب کے تو اگر بچہ مردہ نکلا تو نہ کھانا چاہیے نزدیک امام اعظم اور زفر اور حسن بن زیاد کے اور صاحبین کے نزدیک اگرچہ بچہ پورا ہو چکا ہو تو اُسکا کھانا
حلال ہے بسبب ذبح ہونے اُسکی ماں کے فہی تسع کما بسطہ فی بیوع الاشباہ تو یہ انیس موضع ہین جنمین جنین تابع ماں کا نہین چنانچہ ابن نجیم نے اسکو مصرح بیان کیا ہے اشباہ کے
باب البیوع مین وزاد فی البحر ولا فی نسب فی نکح ہاشمی امۃ فولدہا ہاشمی کابیہ رقیق کامہ اور ابن نجیم نے بحر الرائق مین مسائل مذکورہ پر یہ مسئلہ اور زیادہ کیا ہے کہ
ولد تابع نہین اپنی ماں کا نسب مین یعنی اگر نکاح کیا سید نے لونڈی سے تو اُسکا بیٹا ہاشمی سید ہوگا مانند اپنے باپ کے اور غلام مملوک ہوگا مانند اپنی ماں کے
اسواسطے کہ زوج ہاشمی راضی ہوگیا اپنے ولد کی رقیت سے کیونکہ اُسنے لونڈی کے نکاح پر اقدام کیا اور نسب مین ولد اپنے باپ کا اسواسطے تابع ہوا کہ نسب
واسطے تعریف اور شناخت کے ہے تو مرد کی جانب اسمین غالب ہوئی اسواسطے کہ مردون کا حال مشہور ہوتا ہے نہ عورتون کا کذا فی منح الغفار حموی نے کہا کہ یہ نص صریح ہے
کہ اگر باپ سید نہو اور ماں سیدہ ہو تو بیٹا سید نہوگا اگرچہ اسکو فی الجملہ شرافت نسبی ثابت ہے اور شیخ ابراہیم دمشق کے مفتی حنفیہ نے لکھا ہے کہ جسکا باپ سید نہو اور
ماں سیدہ ہو تو اُسکا ولد سید شریف ہے اسواسطے کہ سیادت اور شرافت اس نسب مطہر اور مشرف کی ابتدا ماں کیطرف سے آئی ہے یعنی سیدۃ النساء بنت رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کیطرف سے اور سندانی نے کہا کہ مین نے حمید الدین ضریر سے یہ مسئلہ پوچھا اُنہوں نے کہا مین نے اپنے استاد شمس الائمہ کردری سے سنا کہ وہ سید ہونے کے
قائل تھے اس دلیل سے کہ حق تعالی نے قرآن مجید مین عیسی علیہ السلام کو نوح اور ابراہیم علیہم السلام کی ذریت مین فرمایا ماں کی جہت سے اور فتاوی جیز مین ہے
کہ جب ماں سیدہ ہو تو قول مختار یہ ہے کہ ولد سید ہے اور جامع الفتاوی مین ہے کہ جسکا باپ سید نہو ماں ہو تو اُسکے سید ہونے مین اختلاف ہے شمس الائمہ حلوانی نے کہا کہ مفتی
قول یہ ہے کہ وہ سید ہے اور بعضے علماء نے کہا کہ جسکی ماں سیدہ ہے نہین اُسکو شرافت نسبی حاصل ہے تو یہ قول اختلاف بین القولین کے توفیق کیواسطے صالح ہے تو جسنے کہا کہ وہ سید نہین
تو مطلب اُسکا یہ ہے کہ جسکی فقط ماں سیدہ ہو اُسکی شرافت اسکے برابر نہین جسکا باپ سید ہے واللہ اعلم کذا فی حاشیۃ المدنی فی عصا ولا یتبعہا بعد الولادۃ الا فی مسئلتین الی آخرہ
منتفی اذا بیعت البہیمۃ ومعہا ولدہا وقت اور بچہ اپنی ماں کا تابع نہین ہے بعد ولادت کے مگر دو مسئلون مین ایک تو یہ کہ جب ماں غیر کی مستحق ملک ٹھہری بسبب گواہون کے
اور دوسرے یہ کہ جب جانور بیچا جاے اور اسکا بچہ ہمراہ بیع کے وقت تو وہ بھی بیع مین تابع اپنی ماں کا ہو جاویگا بشرطیکہ بائع اور مشتری نے سکوت کیا ہو اور اگر
عدم دخول بیع کی تصریح ہوگئی ہو تو تابع نہوگا کذا فی الدرر المنتقی اور قنیہ مین ہے کہ شیر خوار بچہ گاے اور بکری اور اونٹنی اور گھوڑی کا بیع مین تابع ہے ماں کا نہ وہ

یعنی ماں سیدانی ہو اور باپ سید نہو

بچہ کہ وہ بھی نہیں پہنچا کذا فی حاشیۃ المدنی و ولد الامۃ من زوجہا ملک لسیدہا تبعا لہا اور ولد لونڈی کا اُسکے زوج کے نطفہ سے ملک ہے اُسکے مولیٰ کا ماں کا تابع
ہوکر و ولدہا من مولاہا حر اور لونڈی کا ولد اپنے مولیٰ کے نطفہ سے آزاد ہے اسواسطے کہ وہ ابتداے علوق سے آزاد ہے اسواسطے کہ ابراہیم ابن النبی صلی اللہ علیہ وسلم کو
اور نہیں کہ اولاً مملوک ہوکر وہ مولیٰ کا آزاد ہوجاتا ہے جیسا کہ متبادر ہوتا ہے ہدایہ وغیرہ سے کذا فی منح الغفار وقد یکون حرا من غیر ان بلا تحریر کان نکح عبد امۃ ابیہ
قولہ حر لانہ ولدہ المولیٰ ظاہر ہوا اور کہا ہے وہ رقیق کا ولد حر متصور ہے در آنحالیکہ مثلاً چنانچہ نکاح کیا غلام اپنے باپ کی لونڈی سے تو اُسکا ولد آزاد ہوگا کیونکہ وہ مالک کا پوتا ہے کذا
فی الظہیریۃ وعلیہ فقولہ ولدہا من سیدہا اور من مالکہ یعنی اوپر مولا حر اور بنا بر قول ظہیریہ کے ولد لونڈی کا اپنے مالک سے یا مالک کے بیٹے سے یا مالک کے باپ سے آزاد ہے اسواسطے کہ دونوں
قول ترجیح محرم مالک میں یکسان ہیں فرع مسئلہ ملتقطہ شارح کا حملت امۃ کافر من کافر فاسلم فحمل یجبر الکافر علی بیعہا لاسلامہ تبعا لحمل فی الاشباہ لم ارہ قلت
الظاہر انہ لا یجبر لانہ قبل الوضع موہوم فیہ لا یبطل حق المالک کافرہ لونڈی ایک کافر کی حاملہ ہوئی دوسرے کافر سے پھر وہ مسلمان ہوگیا یعنی زوج تو لونڈی کے
مالک کافر پر لونڈی کی بیع کا بسبب اسلام جنین کے باپ کا تابع ہوکر حکم کیا جاویگا اسواسطے کہ حمل دین میں خیر الابوین کا تابع ہوتا ہے یا نہ حکم کیا جاویگا اشباہ میں کہا کہ میں نے
اسکا حکم کلام فقہا میں صریح نہیں دیکھا شارح باتباع صاحب نہر کہتا ہے کہ ظاہر جواب اس سوال کا یہ ہے کہ مالک پر بیع میں جبر نہوگا اسواسطے کہ حمل قبل ولادت کے امر موہوم ہے
احتمال ہے کہ حمل ہو یا بیماری اور بسبب اس امر موہوم کے مالک کا حق نہ ساقط ہوگا ولہذا خانیہ میں کہا ہے کہ اگر مالک نے اپنی لونڈی کے حمل کی کسیکے واسطے وصیت کی
تو اگر وصیت کے دن کے چھ مہینے میں بچہ ہوا تو ظاہر ہے کہ قبل وصیت حمل میں تھا اسوقت تو وصیت صحیح ہوا اور اگر چھ مہینے سے زیادہ میں جنی تو وصیت باطل ہے کذا فی حاشیۃ المدنی عن البحر

## باب عتق البعض

یہ باب ہے عتق البعض کے احکام میں جب پورے عتق کو بیان کرچکا تب اسکو شروع کیا اسواسطے کہ وہ حصول قبیل الکلی ہے اور یہ باب میں کمتر ہے من اعتق بعض عبدہ ولو مبہما
ولزمہ بیانہ آزاد کیا مولیٰ نے اپنے غلام کا کچھ حصہ اگرچہ غیر معین تو بھی صحیح ہوا اور لازم ہوگا مالک پر بیان کردینا بعض کا امام اعظم کے نزدیک اگر غلام پورا آزاد نہیں ہے بلکہ
آزاد کرنے سے صحیح ہوا بعض معین کو آزاد کرے چنانچہ نصف یا ثلث یا بعض غیر معین کو آزاد کرے مثلاً یوں کہے کہ میں نے بعض غلام کا یا جزء غلام کا آزاد کیا لیکن درصورت ابہام
قاضی اُس سے بیان کرا دیگا کہ بعض یا جزو سے کیا مراد ہے نصف یا ثلث اور اگر مالک یوں کہے کہ میں نے اپنے غلام کا ایک سہم آزاد کیا تو امام اعظم کے نزدیک چھٹا حصہ آزاد ہوگا
کذا فی النہر وسعی فیما بقی وان شاء حرر اور سعی کرے غلام باقی میں اور اگر مولیٰ چاہے تو باقی کو بھی آزاد کردے یعنی اگر مثلاً سو روپیہ قیمت تھی غلام کی اور مولیٰ نے
آدھا آزاد کیا باقی پچاس روپیہ تو محنت مزدوری کرکے غلام بقدر مولیٰ کو پہونچادے تو پورا آزاد ہوجاویگا لیکن اُسکا باقی عتق فقط سعی ہی پر منحصر نہیں بلکہ اگر مالک باقی
آزاد کردیگا تو سعی کی کچھ حاجت نہوگی وہو ای معتق البعض کمکاتب حتی یؤدی الا فی ثلث بلا رد الی الرق لو عجز ولو جمع بینہ وبین قن فی البیع بطل فیہما ولو قتل
ولم یترک وفاء فلا تورث بخلاف المکاتب اور وہ یعنی معتق البعض مکاتب کے مانند ہے یہاں تک کہ باقی کو ادا کرے سعی کرکے مگر تین امر میں مکاتب کے مانند نہیں ایک یہ کہ اگر عاجز ہو
سعایت سے تو رق کی طرف نہیں پھیرا جاتا بخلاف مکاتب کے کہ وہ بدل کتابت کے عجز سے رقیت کی طرف عود کرتا ہے اور ثانی یہ ہے کہ اگر جمع کیا جاوے درمیان معتق البعض اور
خالص غلام کے بیع میں یعنی دونوں کو ساتھ ہی بیچے تو دونوں میں بیع باطل ہوگی نہ معتق البعض کی صحیح ہوگی اور نہ خالص غلام کی اور اگر مکاتب اور خالص غلام کی ساتھ
بیع ہوگی تو مکاتب کی بیع باطل اور خالص کی صحیح ہوگی اور امر ثالث یہ ہے کہ اگر معتق البعض قتل کیا جاوے اور چھوڑا ہو اتنا مال جس سے قدر حاجت ادا ہو تو اُسکے قاتل
قصاص میں نہیں اسواسطے کہ اسمیں اختلاف ہے کہ وہ آزاد مرا یا غلام تو شبہہ پڑا کہ اُسکے خون کا دعویدار کون ہے اگر وہ غلام تھا تو مولیٰ مدعی ہے اور اگر آزاد تھا
تو اُسکے وارث مدعی ہیں بخلاف مکاتب کے کہ بدون ادا بدل کتابت کے جب وہ مقتول ہوگا تو حریت اسکی ثابت نہ ہوگی قبل ادا کے اُسکے خون کا مدعی فقط مولیٰ
ہوگا نہ وارث تو مکاتب کے قاتل سے قصاص لیا جاویگا اور اگر معتق البعض کا کوئی وارث نہوگا سوائے مولیٰ کے تو ظاہر مقتضا ہے تعلیل یہ ہے کہ اس
صورت میں اُسکے قاتل کا بھی قصاص لیا جاوے کذا فی حاشیۃ المدنی عن الشیخ الرحمتی وقالا ما اعتق بعضہ عتق کلہ وہو الاصح قول الامام قہستانی

یا شریک سعایت کراوے غلام سے چنانچہ ابھی گذرا ہے کیونکہ غلام سعایت کا اُس عمل سے عبارت ہے جسکو معتق البعض ادا کرے اپنی ذات کیطرف سے تا کہ باقی آزاد ہو جاوے کذا فی البحر اور والولاء لہما لانہما المعتقان اور وراثت آزاد غلام کی مسائل سابقہ میں دونوں شریکوں کیواسطے ہے مثلا شریک وہ جسنے اپنا حصہ بلا عوض آزاد کیا اور دوسرا شریک وہ جسنے اپنا حصہ آزاد کیا یا مال پر صلح کر کے یا غلام کو مدبر یا مکاتب کیا یا اُس سے سعایت کی درخواست کی یہ صورتیں آزاد غلام میں دونوں شریک وارث ہیں اسواسطے کہ اسکے آزاد کرنے والے بھی یہی دونوں شخص ہیں ویضمن المعتق لو موسرا وقد عتق بلا اذنہ فلو بہ استسعاہ علی المذہب یا شریک کو اختیار ہے کہ آزاد کرنے والے سے اپنے حصہ کا ضمان لے اگر مقدور والا ہو بشرطیکہ بے اذن شریک کے اُسنے آزاد کیا ہو اور اگر اُسنے اجازت لیکر آزاد کیا ہو تو شریک ضمان نہ لے سکیگا غلام سے سعایت کرا لیگا بنا بر ظاہر الروایت کے ہم در صورت اجازت ضمان کی نفی مراد ہے نہ اعتاق او صلح اور کتابت اور تدبیر کی اسواسطے کہ یہ امور بھی برابر سعایت کے ہیں کذا فی حاشیۃ المدنی عن البحر و مرجع با ضمن علی العبد والولاء کلہ للمعتق کلہ من جہتہ حیث ملکہ بالضمان اور آزاد کرنے والا پھیر لے غلام سے اتنا مال جتنا اُسنے ضمان دیا یعنی اسقدر مال کیواسطے سعایت کرالے اور تمام وراثت غلام کی آزاد کرنے والے کو ملیگی بسبب چھاد رہنے کل عتق کے اُسکی جہت سے اسواسطے کہ غلام کا پورا مالک ہوگیا ضمان دیکر ولا یجوز الجمع بین السعایۃ والضمان ان تعدد الشرکاء الا اور کیا جائز ہے جمع کرنا سعایت اور ضمان میں یا جائز نہیں جواب یہ ہے کہ ان جائز نہیں اگر چند شریک ہوں یعنی اگر مثلا ایک غلام کے تین مالک ہوں اور ایک نے اپنا حصہ آزاد کیا تو دونوں شریکوں کو اختیار ہے کہ ایک ضمان لے اور دوسرا سعایت کرا لیوے اور اگر ایک ہی شریک ہو تو ضمان اور سعایت کا جمع کرنا جائز نہیں کذا فی حاشیۃ المدنی عن البدائع والمبسوط علی اختیار امر المتعین الا السعایۃ فان الاعتاق اور جبکہ شریک نے اختیار کیا ایک امر کو خیارات مذکورہ سے تو وہی امر معین اور مقرر ہو جاتا ہے یعنی اسکو بدلکر دوسرا امر اختیار نہیں کر سکتا سوا سعایت کے اسواسطے کہ اگر شریک معتق البعض کی سعایت کو اختیار کریگا تو اُسکو آزاد کر دینے کا اختیار ہو الحلبی دریں کہا کہ ظاہر الکتابت اور تدبیر اور صلح سعایت کو شامل ہے واللہ اعلم ولو باعہ او وہبہ لم یجز لانہ کالمکاتب اور اگر شریک اپنا حصہ آزاد کرنے والے کے ہاتھ بیچے یا اسکو ہبہ کر دے تو جائز نہیں اسواسطے کہ معتق البعض مکاتب کے مانند ہے جو قابل تملیک باقی نہیں ویسار المعتق بکونہ مالکا لقدر قیمۃ نصیب الآخر یوم الاعتاق سوی ملبوسہ وقوت یومہ فی الاصح مجتبی اور آزاد کرنے والے کا مقدور ثابت ہوتا ہے بقدر قیمت حصہ شریک کا مالک ہونیسے اعتاق کے دن سوا لباس اور قوت کے یعنی اگر معتق اپنا لباس اور اُس دن کا کھانا چھوڑ کر حصہ شریک کا مالک ہو تو ضمان دینے میں اسکا مقدور ثابت ہو قول اصح میں کذا فی المجتبی ولو اختلفا فی قیمتہ ان قائما قوم للحال الا فالقول للمعتق لانکارہ الزیادۃ وکذا لو اختلفا فی یسارہ وعسارہ اور اگر معتق اور شریک اختلاف کریں غلام کی قیمت میں اعتاق کے دن تو اگر غلام موجود ہو تو فی الحال اسکی قیمت ٹھہرا لیجاوے اور اگر مرگیا ہو تو معتق کا قول معتبر ہوگا اسواسطے کہ وہ منکر ہے زیادتی قیمت کا اور قول معتبر نہیں مگر منکر کا اور اسیطرح اگر دونوں میں اختلاف پڑے معتق کی مالداری اور مفلسی میں تو بھی معتق کا قول معتبر ہوگا ولو شہد کل من الشریکین بعتق الآخر حظہ فانکر کل سعی لہما وان تعدد الشاہد ای عبد لعدم قبولہا وان قصرۃ اور اگر گواہی دے ہر شریک دوسرے شریک کے آزاد کرنے کی اور ہر ایک منکر ہو اپنے حصہ کے آزاد کرنے کا تو غلام سعایت کرے دونوں کے حصہ ادا کرنے کیواسطے شارح کہتا ہے شہادت یہاں بمعنی خبر دینے کے ہے اسواسطے کہ مقبول نہو شہادت کے اگرچہ چند شریک ہوں اور اُنمیں سے دو شریک تیسرے کے اعتاق کی گواہی دیں تو بھی گواہی مقبول نہوگی اسواسطے کہ دونوں اپنے واسطے منفعت کو کھینچتے ہیں یعنی چاہتے ہیں کہ اگر تیسرے کا اعتاق ثابت ہو تو ہم اپنے حصوں کا ضمان اُس سے لیں کذا فی البدائع ما لم یحلفا فیعتق لیستر قاہ فیسعی فی حظہما دونوں شریکوں کیواسطے غلام سعایت کرے تاوقتیکہ قاضی دونوں سے قسم نہ لے اور اگر قاضی نے دونوں سے قسم لی تو اسوقت میں غلام کو اختیار ہوگا خواہ اپنی رقیت اختیار کرے خواہ دونوں کے حصوں میں سعایت کرے در صورت تحلیف قاضی رقیت کا اثبات خلاف تحقیق کے ہے اسواسطے کہ فتح القدیر میں مصرح ہے کہ اگر قاضی کے پاس جانے سے پہلے باہم دونوں شریکوں نے اعتاق کو دوسرے کیطرف نسبت کیا تو اسکا حکم کچھ نہیں ہے سوا سعایت کے اور اگر قاضی کے پاس مقدمہ رجوع کیا اور قاضی نے دونوں سے اعتاق کا حال دریافت کیا اور دونوں نے انکار کیا اور قاضی نے دونوں کو قسم دلائی اور ہر ایک نے قسم کھائی کہ میں نے آزاد نہیں کیا تو غلام کی رقیت ثابت کیجاویگی اسواسطے کہ ہر شریک کا یہی گمان ہے کہ اُسکے شریک نے جھوٹی قسم کھائی مقر اُسنے اپنا حصہ آزاد کیا ہے تو ہر ایک کا یہی عقیدہ ہوا کہ غلام کا استحقاق

ہوا ور چاہے غلام سے سعایت کرا دے یہ مسئلہ متن کے نسخوں میں اصل ہے اور شرح مصنف کے نسخوں سے ساقط ہے وان اشتری نصفه قریبه ممن یملک کله لا نصفین لیس الخ مطلقا
لمشارکته فی العلة اور اگر خرید کیا اپنے قرابت دار کے نصف کو اُس شخص سے جو اُسکا پورا مالک ہے تو بیچنے والے کو ضمان دیگا مطلقاً خواہ مالدار ہو خواہ مفلس بسبب شریک ہونے
بائع کے علت میں یعنے ملک مشتری میں دخول مبیع کی علت ایجاب و قبول ہے سو اُسمین بائع نے مشتری کو اپنا شریک کرلیا وقید بملکه لانه لو اشتراه من احد الشریکین لزمه
الضمان اجماعا للشریک الذی لم یبع لو المشتری موسرا اور عدم ضمان مشتری میں مصنف نے بائع میں پوری ملک کی قید لگائی اسواسطے کہ اگر اپنے قریب ایک
شریک سے خریدیگا تو اُسپر ضمان دینا لازم ہوگا باتفاق امام و صاحبین کے دوسرے شریک کے واسطے جسنے اپنا حصہ نہیں بیچا اسواسطے کہ شریک ثانی نے مشتری کو بیع میں اپنا شریک نہیں
کیا ضمان مشتری پر اُسوقت لازم ہوگا جبکہ وہ مالدار ہو اور اگر مشتری مفلس ہے تو شریک غلام سے سعایت کرا دیگا کذا فی العالمگیریة عبد بین ثلثة دبره واحد وبعده اعتقه آخر وهما
موسران ضمن الساکت الذی لم یدبر ولم یحرر مدبره ان شاء ثلث قیمته قنا ورجع بها علی العبد لا معتقه لان التدبیر ضمان معاوضة وهو الاصل ایک غلام ہے
جسکے تین مالک ہیں اُنمیں سے ایک مالک نے اُس غلام کو مدبر کیا اور بعد اُسکے دوسرے مالک نے اُسکو آزاد کردیا اور وہ دونوں مالک مالدار ہیں تو تیسرا ساکت مالک جسنے
نہ مدبر کیا نہ آزاد کیا اگر چاہے تو مدبر کرنے والے سے خالص غلام کی تہائی قیمت کا ضمان لے اور مدبر کرنیوالا اسقدر غلام سے پھیر لے نہ ضمان لے تیسرا مالک آزاد کرنے والے
سے اسواسطے کہ مدبر کرنا ضمان ہے معاوضہ کا اور ضمان معاوضہ کا یہی اصل ہے ضمان میں خلاصہ یہ ہے کہ شریک اول کے مدبر کرنے سے دونوں شریکوں کے حصوں میں نقصان واقع
ہوگیا تو ہر ایک کو اپنے حصے میں تدبیر اور کتابت اور ضمان اور سعایت عبد کا اختیار تھا جب دوسرے شریک نے اپنا حصہ آزاد کردیا تو فقط تیسرے شریک کا حصہ باقی رہا تو تیسرے
شریک کے واسطے دو طرف ضمان متوجہ ہوا ایک ضمان تدبیر اور دوسرا ضمان اعتاق لیکن چونکہ ضمان معاوضہ ہے یعنے مالک ہونیکا ضمان ہے اور ضمان اعتاق ضمان تلف ہے اسواسطے
کہ غلام مدبر کا اجارہ اور اعارہ اور استخدام درست ہے اور اعتاق میں یہ امور جائز نہیں لہذا شریک ثالث کو مدبر کرنے والے سے ضمان لینا متعین ہوگیا نہ آزاد کرنے والے
کذا فی حاشیة المدنی وضمن المدبر المعتق ثلثه مدبرا لا ما ضمنه المدبر من ثلثه قنا لنقصانه بتدبیره اور ضمان لے مدبر کرنے والا غلام کے آزاد کرنیوالے سے تہائی قیمت مدبر کی ضمان
لے مدبر کرنیوالا اسقدر جتنا آپ ضمان دے چکا ہے یعنے خالص غلام کی تہائی بسبب ناقص ہو جانے غلام کے اسکے مدبر کرنے سے وهی ان قیمة المدبر ثلثا قیمته قنا اور باب التدبیر میں
آویگا کہ غلام خالص کی قیمت سے مدبر غلام کی قیمت تہائی کم ہوتی ہے اسواسطے کہ منافع مملوک کی تین قسمیں ہیں ایک وطی کرنا دوسرے خدمت لینا اور تیسرے بیع کرنا اور مدبر
کر دینے سے بیع کا فائدہ فوت ہو جاتا ہے لہذا مدبر کی قیمت ثلث کم ہوگئی مثلاً اگر غلام خالص کی قیمت ستائیس درم ہوں تو شریک ثالث مدبر کرنے سے نو درم ضمان لیگا اور مدبر غلام
آزاد کرنے والے سے چھ درم ضمان لیگا اسواسطے کہ مدبر کی قیمت تہائی کم ہوکر اٹھارہ درم ہونگے اور اٹھارہ کا ثلث چھ ہے والولاء بین المعتق والمدبر اثلاثا ثلثاه للمدبر
وثلثه للمعتق لعتقه کذلک علی ملکهما اور میراث غلام مذکور کی آزاد کرنیوالے اور مدبر کرنیوالے میں تین تہائی ہوگی دو تہائیاں مدبر کرنیوالے کی اور ایک تہائی آزاد کرنیوالے
کی اسواسطے آزاد ہوگیا غلام کہ اسی طرح ان دونوں کی ملک پر آزاد کرنیوالا ایک تہائی کا مالک تھا تو میراث بھی اسنے ایک تہائی پائی اور مدبر کرنیوالا دو تہائی کا مالک تھا
ایک تہائی کا تو خود مالک تھا اور دوسری تہائی کا ضمان دیکر مالک ہوا لہذا دو تہائی میراث کی پاویگا ولو قال هی ام ولد شریکی وانکر شریکه ولا بینة تخدمه یوما وتتوقف یوما
عملا باقراره اور اگر لونڈی کے ایک مالک نے کہا کہ یہ لونڈی میرے شریک کی ام ولد ہے اور شریک نے انکار کیا کہ یہ میری ام ولد نہیں اور گواہ اس دعوے کے نہیں تو یہ لونڈی
شریک منکر کی ایک دن خدمت کرے اور ایک دن کسی کی خدمت نہ کرے اسکے اقرار پر عمل کرنے سے اسواسطے کہ جب اسکی ام ولد ہونے کا قائل ہوا تو اپنے حق
حق کا منکر ہوا لہذا اپنے اقرار پر ماخوذ ہوا اور شریک منکر کا یہ گمان ہے کہ لونڈی ویسی ہی ہے جیسی کہ پہلے تھی تو نصف لونڈی میں اُسکا حق موجود ہے ونفقتها فی کسبها ان
فضل والا فعلی المنکر اور نفقہ لونڈی کا اسکی محنت مزدوری میں ہے اور اگر کسب نہ کرسکے تو شریک منکر پر اسکا پورا نفقہ ہے کذا فی الاختیار من باب محمد اور دوسرا قول یہ ہے کہ نصف
نفقہ منکر پر ہے اسواسطے کہ وہ نصف کا مالک ہے فتح القدیر میں کہا کہ یہی قول الیق لقول امام ہے کذا فی حاشیة المدنی وان جنت فجنایتها موقوفة اور جنایت لونڈی
کی موقوف رہیگی تاوقتیکہ ایک شریک دوسرے کی تصدیق کرے ہم لونڈی کی نصف میراث اور اسکا نصف کسب منکر کا ہوگا اور اگر منکر مرجاوے تو

جو صحیح ہے قرض میں کذا فی السراج وفیہ اذا قال لہ اعمل برایک فلہ کل التجارۃ الا القرض والہبۃ اور سراج میں ہے جبکہ ایک شریک نے دوسرے سے کہا کہ عمل کر اپنی
تجویز کے موافق تو اسکو اس قول سے ہر تجارت جائز ہے سوا قرض دینے اور ہبہ کرنے کے یعنی اس قول سے رہن و ارتہان و سفر اور خلط اور غیر کے مال سے
شرکت کرنا جائز ہے مگر قرض اور ہبہ درست نہیں کذا فی البحر وکذا کل ما کان اتلافا للمال او کان تملیکا للمال بغیر عوض لان الشرکۃ وضعت للاسترباح
وتوابعہ ما لیس کذلک لا ینتظمہ عقدہا اور یسے ہی قرض کے مانند ہر جسمین مال تلف ہوتا ہو یا تملیک مال ہو بغیر عوض کے اسواسطے کہ شرکت موضوع ہے واسطے طلب منفعت اور
توابع منفعت کے اور جو کام ایسا نہیں اسکو عقد شرکت منتظم نہیں وصح بیع شریک مفاوض ممن ترد شہادتہ لہ کابنہ وابیہ نفذ علی المفاوضۃ اجماعا اور صحیح
شریک مفاوض کی بیع اس شخص سے جسکی گواہی اسکے حق میں مقبول نہیں چنانچہ اسکا بیٹا اور باپ اور بیع شرکت مفاوضہ پر نافذ ہو گی بالاجماع لا یصح اقرارہ
بدین خلا نیفذ علی المفاوضۃ عندہ بزازیۃ صحیح نہیں اسکا اقرار دین کا تو یہ اقرار نافذ نہو گا مفاوضہ پر امام اعظم کے نزدیک کذا فی البزازیۃ یعنی اگر شریک
مفاوض نے مثلاً اقرار کیا کہ میں نے اپنے بیٹے یا باپ سے قرض لیا ہے تو یہ اقرار صحیح شرکت میں جاری نہ ہو گا فی الخلاصۃ اقر شریک العنان بجاریۃ لم تجز فی حصۃ شریکہ
اور خلاصہ میں ہے اقرار کیا شریک عنان نے ایک لونڈی کا تو جائز نہیں اسکے شریک کے حصہ میں یعنی ایک شریک کے پاس شرکت کی لونڈی ہے سو اسنے اقرار کیا کہ لونڈی
فلانے شخص کی ہے تو یہ اقرار اسکے شریک کے نصیب میں جائز نہیں کذا فی العالمگیریۃ عن قاضی خان لو باع احدہما لیس للآخر اخذ ثمنہ ولا الخصومۃ فیما باع واما نہ اور اگر ایک
شریک نے بیع کی تو دوسرے شریک کو اسکی قیمت لینا جائز نہیں اور نہ اسکے بیع اور امانت میں خصومت جائز ہے یعنی جس مال کو شریک نے بطریق بیع یا امین ہیں یا ثانی خصومت نہیں
کرسکتا ویطوہی الشرکاء امین فی المال فیقبل قولہ بیمینہ فی مقدار الربح والخسران والضیاع والدفع لشریکہ ولو ادعاہ بعد موتہ کما فی البحر مستمدا بما فی وکالۃ
الولوالجیۃ کل من حکی امرا لا یملک استینافہ فان فیہ ایجاب الضمان علی الغیر ولا یصدق وان فیہ نفی الضمان عن نفسہ صدق انتہی فلیحفظ ہذا الضابط اور درر میں یعنی شریک خواہ
شریک عنان ہو یا مفاوضہ کذا فی المحیط وہ امانت دار ہے مال میں تو اسکا قول مقبول ہو گا قسم کے ساتھ بمقدار منفعت اور نقصان اور راس المال کے ضائع ہونے اور اپنے
شریک کو دینے میں اگرچہ اسکا دعوی کیا اپنے شریک کی موت کے بعد چنانچہ بحر الرائق میں ہے وکالت ولوالجیہ سے استدلال کر کے کہ جس شخص نے حکایت کی اس امر کی جسکے استیناف کا
وہ مالک نہیں اگر اسمیں ایجاب ضمان ہے تو غیر پر تو اسکی تصدیق نہو گی اور اگر اس حکایت میں نفی ضمان کی ہو اپنی ذات سے تو اسکی تصدیق ہو گی تو اس قاعدہ کو یاد رکھنا چاہیے حکم
صاحب بحر نے کہا کہ ظاہر کلام فقہا یہ ہے کہ اگر اپنے شریک کو دفع مال کا دعوی کیا تو اسکا قول مع الیمین معتبر ہے خواہ یہ دعوی شریک کی حیات میں یا موت میں اور ظاہر کلام ان کا بھی کتاب الوکالۃ
میں کا مفید ہے اسواسطے کہ انہوں نے کہا کہ اگر قبض ودیعت کیواسطے وکیل کیا پھر موکل مر گیا سو وکیل نے کہا کہ میں نے قبضہ کیا اسکی حیات میں اور وہ چیز ہلاک ہو گئی اور وارث اسکے منکر ہیں یا وکیل نے کہا
کہ میں نے ودیعت موکل کو دی تو اسکی تصدیق ہو گی اور اگر قبض دین کیواسطے وکیل کیا تو تصدیق نہو گی اسواسطے کہ وکیل نے دونوں موضع میں اس امر کی حکایت کی جسکے استیناف کا مالک نہیں وکیل
بقبض ودیعت نفی ضمان کی اپنی ذات سے حکایت کرتا ہے لہذا اسکی تصدیق ہو گی اور وکیل بقبض دین جا کی ضمان ہے موکل پر تو اسکی تصدیق نہو گی انتہی ملخصا کذا فی المنح وضمن بالتعدی
وہذا الحکم عام فی الامانات ضمان ہو گا شریک پر بسبب تعدی کے اور یہی حکم امانات کا یعنی امانت میں ضمان نہیں بتعدی فی الخانیۃ لتقلیدہا ان کان تصحیح فلو قال لا تتجاوز خوارزم فجاوز ضمن حصۃ شریکہ
اور خانیہ میں ہے کہ مقید کرنا شرکت کا ساتھ مکان کے صحیح ہے تو اگر ایک شریک نے دوسرے شریک سے کہا کہ خوارزم سے آگے نہ بڑھنا پھر وہ بڑھ گیا اور مال تباہ ہوا تو ضامن ہو گا اپنے شریک کے حصہ کا بسبب تعدی
کے وفی الاشباہ نہی احدہما شریکہ عن الخروج وعن بیع النسیئۃ جاز اور اشباہ میں ہے کہ ایک شریک نے منع کی اپنے شریک کو شہر کے باہر جانے سے اور ادھار بیچنے سے تو بھی جائز ہے یعنی اگر اسکے خلاف کیگا
اور مال تلف ہو گا تو ضامن ہو گا کما لو ضمن الشریک شیئا او مفاوضۃ بحر بہو وعملا نصیب صاحبہ علی المذہب القول بخلافہ غلط کما فی وقف الخانیۃ ویکفی فی الودیعۃ خلافا للاشباہ
فیما سیجیء ضامن ہوتا ہے شریک اپنے شریک کے حصہ کا خواہ شرکت عنان ہو یا مفاوضہ کذا فی البحر اپنے مرجانے سے بلا بیان یعنی اگر ایک شخص مر گیا اور اسنے اپنے شریک کے مال کا جو اسکے پاس تھا حال
نہ بیان کیا تو ضامن ہے بنا بر مذہب صحیح کے اور قول اسکے مخالف یعنی عدم ضمان کا قول غلط ہے کما فی وقف الخانیۃ اور کتاب الودیعۃ میں اسکی تصریح آویگی بخلاف اشباہ کے اور اشباہ کی کتاب الامانات
میں ہے کہ المتفاوض جب گیا اور اسنے بیان کیا اس مال کا جو اسکے پاس ہے تو ضامن نہیں جو صاحب اشباہ نے کہا کہ صاحب اشباہ کا کلام مبنی علی الغلط ہے فی فروع مسائل متفرقۃ شارح کے فی المحیط

زیادتی منفعت کی صحیح نہیں بموجب قیاس کے چنانچہ آگے معلوم ہوگا کذا فی النہر وکل ما تقبلہ احدہما یلزمہما وعلی ہذا الاصل فیطالب کل واحد منہما بالعمل ویطالب
کل منہما بالاجرۃ ویبرأ دافعہا بالدفع الیہ ای الی احدہما اور جس کام کو ایک شریک قبول کریگا تو دونوں پر وہ لازم ہوجائیگا اور بموجب اسی قاعدے کے تو مطالبہ
عمل کا کیا جائیگا ہر شریک سے اور ہر شریک مزدوری کا مطالبہ کریگا اور بری الذمہ ہوگا مزدوری کا دینے والا ایک شریک کو دیکر والحاصل ان اجر عمل احدہما بینہما علی الشرط
ولو الآخر مریضا او مسافرا او امتنع عمدا بلا عذر لان الشرط مطلق العمل لا عمل القابل الا تری ان القصار لو استعان بغیرہ او استاجرہ استحق الاجر بزازیۃ اور جو مزدوری
ایک شریک کے کام کرنے سے حاصل ہوگی وہ دونوں میں منقسم ہوگی بموجب شرط کے اگرچہ دوسرا شریک بیمار ہو یا سفر میں ہو یا عمداً بلا عذر عمل سے باز رہا ہو اسواسطے کہ شرط
مطلق عمل ہے کسی شریک کا عمل ہو نہ بالخصوص قبول کرنے والے شریک کا عمل کیا تو نہیں جانتا کہ دھوبی اگر امداد چاہے غیر شخص سے یا کسیکو مزدوری لگائے تو اجرت کا مستحق
ہوگا کذا فی البزازیۃ واما الوجوہ ہذا رابع وجوہ شرکۃ العقد اور رہا شرکۃ الوجوہ ہے یہ چوتھی قسم ہے شرکۃ العقد کے اقسام کی ہم شرکۃ الوجوہ اسواسطے اسکا نام ہوا کہ ادھار
خرید کرنا بدون وجاہت کے نہیں ہوتا یعنی جس شخص کی وجاہت اور اعتبار لوگوں میں ہوتا ہے اسی کے ہاتھ ادھار بیچتے ہیں کذا فی المنح ان عقداہا بلا مال علی ان
یشتریا بوجوہہما ای بسبب جاہہما ویبیعا فتصح بالبیع یدفعان منہ ثمن ما اشتریا بالنسیئۃ وما بقی بینہما اور رہا شرکت الوجوہ ہے اگر دونوں شریکوں
نے ایجاب قبول کیا بدون مال کے اس شرط پر کہ دونوں شخص ایک قسم یا چند اقسام کی چیزیں خرید کریں اپنی وجاہت و اعتبار سے اور بیچیں سو بیچ جو حاصل ہو اس سے قیمت اسکی
دیں جسکو ادھار خرید کرلیا اور جو باقی رہے بعد ادائے قیمت کے دونوں میں منقسم ہو ہم شرکۃ الوجوہ یہ ہے کہ دو شریک ہوں نہ انکے پاس مال نہیں لیکن لوگوں میں انکی وجاہت ہے
سو دونوں کہیں کہ ہم شریک ہوئے اسپر کہ ادھار مول لیویں نقد بیچیں اس طور پر کہ جو حق تعالی نفع دے وہ ہمارے مابین منقسم ہو بموجب ایسی ہی شرط کے کذا فی العالمگیریۃ عن البدائع
ویکون کل منہما من التقبل والوجوہ عنانا ومفاوضۃ ایضا بشرطہا السابق اور ہر ایک قسم تقبل اور وجوہ کی عنان ہوتی ہے اور مفاوضہ بھی موافق اپنی شرط سابق کے
ہم شرکت تقبل میں مفاوضہ اس طرح ہوگا کہ دونوں شریک لفظ مفاوضہ یا معنی مفاوضہ ذکر کریں اس شرط سے کہ دونوں اہل حرفہ اعمال کو قبول کریں رضامندی اعمال کے
برابر اور نفع اور نقصان میں بھی برابری ہے اور ہر شخص دوسرے کا ضامن ہو ملحقات شرکت میں اگر عمل اور اجرت میں کمی بیشی ہو تو شرکت عنان ہوگی اور شرکت وجوہ میں مفاوضہ
اسطرح ہوگا کہ دونوں شریک اہل کفالت ہوں اور جو چیز خرید کریں وہ دونوں میں نصفا نصف ہو اور ہر شخص اسکی نصف قیمت ہو اور نفع میں دونوں برابر ہوں اور لفظ مفاوضہ ذکر کریں
یا اسکے مقتضیات کو بیان کریں یعنی وکالت اور کفالت متحقق ہوگی اور اگر کوئی ان شرطوں میں سے فوت ہو تو شرکت عنان ہوجائیگی کذا فی العالمگیریۃ عن الفتح والمحیط واذا
اطلقت کانت عنانا اور اگر شرکت تقبل اور وجوہ مطلق ہے یعنی بلا ذکر مفاوضہ یا عنان تو عنان ہی ثابت ہوگی بسبب کثرت رواج عنان کے وتتضمن الشرکۃ کل من التقبل والوجوہ
الوکالۃ لاعتبارہا فی جمیع انواع الشرکۃ اور ہر ایک شرکت تقبل اور وجوہ وکالت کی متضمن ہوگی واسطے معتبر ہونے وکالت کے جمیع اقسام شرکت میں والکفالۃ
ایضا اذا کانتا مفاوضۃ بشرطہا اور ہر شرکت تقبل اور وجوہ کی ضمانت کی بھی متضمن ہوگی جبکہ شرکت مفاوضہ ہو موافق اسکی شرط کے خلاصہ یہ ہے کہ
شرکت مذکورہ میں وکالت کا ہونا بہر صورت ضروری ہے اور کفالت در صورت مفاوضہ والربح فیہما علی ما شرطا من مناصفۃ المشتری بنصفین او اثلاثا او مثالثۃ
لیکون الربح بقدر الملک لئلا یودی الی ربح ما لم یضمن بخلاف العنان کما مر اور شرکۃ الوجوہ میں نفع بقدر شرط شریکین کے ہوگا خرید کی چیزوں میں مناصفۃ ہو یا مثالثۃ
یعنی اگر دونوں شریکوں نے آدھوں آدھ خرید کی ہے تو نفع بھی آدھوں آدھ ہوگا اور اگر ایک شریک نے تہائی خرید کی اور دوسرے نے دو تہائیاں تو
اسکے موافق نفع ہوگا تا نفع بقدر ملک کے ہو تا اسکے نفع کی طرف نوبت نہ پہونچے جسکا یہ شخص ضامن نہیں بخلاف اس شرکۃ العنان کے جو
شرکۃ الاموال میں ہوتی ہے کہ اسمیں زیادتی نفع باوجود کمی مال کے جائز ہے چنانچہ مذکور ہوچکا ہم خلاصہ یہ ہے کہ نفع شرکۃ الوجوہ میں تابع خرید کی چیز کے
اسواسطے کہ نفع بقدر ضمان کے ہوتا ہے اگر کوئی شریک شرکۃ الوجوہ میں زیادہ نفع شرط کریگا تو شرط باطل ہے تو نفع دونوں میں بقدر ضمان کے ہوگا پھر اگر ایک چیز
ادھار خرید کی اور ہر شخص مثلاً نصف نصف قیمت کا ضامن ہوا اور ایک شریک نے نصف سے زیادہ دو ثلث نفع شرط کرلیا تو یہ نفع اسکا ہوا جس کا

ضمان اسپر نہیں لہذا جائز نہیں کذا فی الطحطاوی علی الدر وفی الدرر لا یستحق الربح الا باحدی ثلث بالمال او العمل او التقبل اور دررمین ہو کہ نفع کا استحقاق نہیں ہوتا
مگر بسبب ایک کے تین چیزون مین سے یا مال سے یا عمل سے یا قبول کرنے سے مال سے نفع حاصل ہوتا چنانچہ صاحب مال کو حاصل ہوتا ہو مضاربت مین اور عمل سے
نفع ہوتا چنانچہ مضارب کو ہوتا ہو اور قبول کرنے سے نفع ہوتا چنانچہ ایک شخص کان پر بیٹھا ہو اور لوگ اسکو سینے یا رنگنے کا کام دیتے ہین اور وہ اپنے شریک سے
کام کروا تا ہو تو نصف اجرت کا وہ مستحق ہو بسبب تقبل اور ضمان کے ان تین چیزون کے سوا نفع لینا شرع مین جائز نہین کذا فی الطحطاوی

## فصل فی الشرکۃ الفاسدۃ

یہ فصل ہو شرکت فاسدہ کے احکام مین شرکت فاسدہ وہ ہو جسمین صحت شرکت کی شرائط سے کوئی شرط نہو کذا فی العالمگیریہ لا تصح شرکۃ فی احتطاب
واحتشاش واصطیاد واستقاء وسائر المباحات کاجتناء ثمار من جبال وطلب معدن من کنز وطبخ اجر من طین مباح لتضمنہا الوکالۃ والتوکیل
فی اخذ المباح لا یصح صحیح نہین شرکت مباح لکڑی اور گھانس اور پانی لینے اور شکار کرنے اور باقی مباحات مین چنانچہ پہلون کا چننا پہاڑ پر سے اور
معدن کا طلب کرنا کنز سے اور اینٹ کا پکانا مباح مٹی سے بسبب متضمن ہونے شرکت کے وکالت کو اور چالانکہ مباح چیز کے لینے مین وکیل کرنا صحیح نہین ہو شرکت
بلا وکالت نہین ہو سکتی اور فی مباحات مین وکالت متصور نہین اسواسطے کہ توکیل عبارت ہو اثبات ولایت تصرف سے اس چیز مین جسمین موکل کا تصرف ثابت ہو سو یہان
حاصل نہین اسواسطے کہ موکل مباح چیز کا خود مالک نہین تو اپنی جگہ غیر کی اقامت کا کیونکر مالک ہوگا کذا فی الفتح معدن وہ ہو جسکی وضع بیدائشی ہو اور کنز وہ ہو جسکی
وضع بنی آدم سے ہوا ور کان دونون کو شامل ہو تو اگر شارح تعداد مباحات مین طلب معدن من کنز چابلی کہتا تو اچھا لگتا کے مانند تو مناسب تھا اسواسطے کہ کنز مباح نہین
نہ مباح اور اگر مٹی اور کنکر مملوک ہون اور دو شخص انکو خرید کر کے اینٹ اور چونہ پکاوین اور بیچین تو جائز ہو بعضی نے کہا یہ شرکۃ الوجوہ ہو اور فتح القدیر مین کہا کہ یہ شرکۃ الصنائع ہو
کذا فی الطحطاوی ما حصلہ احدہما فلہ وما حصلاہ معا فلہما نصفین ان لم یعلم ما لکل اور مباحات مین جو ایک شریک حاصل کریگا تو وہی اسکا مالک ہوگا
یعنی بسبب فاسد ہونے شرکت کے اور جبکہ دونون ساتھ ہی حاصل کرینگے تو وہ دونون مین نصفا نصف ہوگا اگر معلوم نہو کہ ہر شخص نے کتنا حاصل کیا ہے اگر ہر ایک کی تحصیل
معلوم ہو تو اسکے موافق مالک ہونگے ہم فتاوی خیریہ مین ہو کہ عورت کا زوج اور بیٹا ایک گھر مین رہتے اور دونو علیحدہ کسب کرتے اور اصلات کسب کیا رکھتے ہین
اور نقاوت اور تساوی اور تمیز معلوم نہین تو وہ مال دونون مین برابر ہوگا اور اسیطرح چند بھائی اپنے باپ کی میراث مین سوداگری یا کھیتی کرتے ہین اور مال زیادہ
ہو تو برابر سب مین تقسیم ہوگا اگرچہ کام اور تدبیر مین متفاوت ہون ما حصلہ احدہما باعانۃ صاحبہ فلہ ولصاحبہ اجر مثلہ بالغا ما بلغ عند محمد وعند ابی یوسف لا یجاوز بہ
نصف ثمن ذلک قیل لعلہ قول محمد یوذن باختیارہ نہر وعنایہ اور مباحات مین جو ایک شخص نے حاصل کیا اپنے ساتھی کی مدد سے تو وہ چیز اسی شخص کی ہو اور اسکے ساتھی کیواسطے
اجرت ہو اسکی محنت کے مانند اجرت مثل کتنی کیون نہو چاہے محمد کے نزدیک اور ابو یوسف کے نزدیک اس چیز کی نصف قیمت سے اجرت زیادہ نہوگی بعضون نے کہا مقدم لانا
فقہا کا محمد کے قول کو اسکے مختار اور مفتی بہ ہونے پر آگاہ کرتا ہو کذا فی النہر والعنایہ حموی نے مفتاح سے نقل کیا کہ قول محمد فتوی کیواسطے مختار ہو اور نہایۃ البیان مین ہو کہ
قول ابو یوسف استحسان ہو والربح فی الشرکۃ الفاسدۃ بقدر المال ولا عبرۃ بشرط الفضل فلو کل المال لاحدہما فللآخر اجر مثلہ کما لو دفع دابتہ لرجل لیوجر
والاجر بینہما فالشرکۃ فاسدۃ والربح للمالک وللآخر اجر مثلہ وکذلک السفینۃ والبیت اور شرکت فاسدہ مین نفع بقدر مال کے ہوا اور اعتبار نہین
زیادہ لینے کی شرط کا سو اگر سب مال ایک شریک کا ہو تو دوسرے شریک کو اسکی محنت کے مانند اجرت ملیگی چنانچہ ایک شخص نے اپنا جانور
ٹٹو یا بیل دوسرے مرد کو دیا تا اسکو کرایہ چلاوے اور اجرت دونون مین مشترک ہو تو یہ شرکت فاسدہ ہو اور تمام نفع مالک کا ہو اور دوسرے مرد کے
واسطے اجرت مثل ہو اور یہی حکم ہو ناؤ اور گھر کا قنیہ مین ہو کہ ایک شخص ناؤ کا مالک ہو اسنے اپنے ساتھ چار شخص شریک کیے اس شرط پر کہ
ناؤ کو چلاوین جو فائدہ ہو اسمین سے پانچوان حصہ مالک کا اور باقی چار ون مین برابر تو یہ شرکت فاسدہ ہو اور حاصل کا مالک صاحب کشتی ہو

اور اسپر چارون کی اجرت مثل ہو ولو لبیع علیہا البر فالربح لرب البر وللآخر اجر مثل الدابۃ ولو لاحدہما بغل وللآخر بعیر فالاجر بینہما علی مثل اجر البغل والبعیر نہر اور اگر ایک شخص نے اپنا جانور دوسرے کو دیا تاوہ اُسکے اوپر گیہون لاد کر بیچے تو نفع گیہون کے مالک کا ہی اور دوسرے کو جانور کی اجرت مثل ملیگی اور اگر ایک شخص کا خچر ہو اور دوسرے کا اونٹ تو اجرت دونون مین منقسم ہوگی خچر اور اونٹ کی اجرت کے مانند کذا فی النہر صاحب نہر نے کہا اسواسطے شرکت فاسد ہی کہ جانور کی منفعت مال شرکت ہونیکی لیاقت نہین رکھتی وتبطل الشرکۃ ای شرکۃ العقد بموت احدہما علم الآخر او لا لانہ عزل حکمی اور باطل ہوجاتی ہی شرکت یعنی شرکۃ العقد ایک شریک کے مرنے سے دوسرے شریک نے اُسکی موت معلوم کی ہو یا نہ اسواسطے کہ موت عزل حکمی ہی تو علم اسمین شرط نہین ہوتی ہے شرکت اسواسطے باطل ہوگئی کہ شرکت مین وکالت ضرور ہی اور موت سے وکالت باطل ہوجاتی ہی کذا فی المنح ولو حکما بان قضی بلحاقہ مرتدا موت سے شرکت باطل ہوتی ہی اگرچہ موت حقیقی نہو حکمی ہو اسطرح پر کہ ایک شریک کے ملحق دارالحرب بحالت ارتداد ہونے پر قاضی کا حکم ہوگیا ہو وتبطل ایضا بانکارہا وبقولہ لا اعمل معک فسخ اور شرکت باطل ہوتی ہی شرکت کے انکار سے اور یون کہنے سے کہ مین تیرے ساتھ کام نہین کرتا کذا فی الفتح وبفسخ احدہما ولو المال عروضا بخلاف المضاربۃ ہو المختار بزازیۃ خلافا للزیلعی اور شرکت باطل ہوتی ہی ایک شریک کے فسخ کر ڈالنے سے اگرچہ مال شرکت عروض ہو نہ نقد بخلاف مضاربت کے کہ وہ فسخ کرنے سے فسخ نہین ہوتی اگر مال عروض ہو اور یہی قول مختار ہی کذا فی البزازیۃ بخلاف زیلعی کے کلام کے ہم زیلعی کے کلام سے نکلتا ہی کہ جب مال عروض ہو تو فسخ جائز نہین ویتوقف علی علم الآخر لانہ عزل قصدی اور فسخ شرکت موقوف ہی دوسرے شریک کے علم پر اسواسطے کہ یہ عزل قصدی ہی نہ حکمی ہم نے طحطاوی سے کہا تینون طرح کا فسخ علم پر موقوف ہی یعنی فسخ انکاری اور اظہار عدم عمل کا فسخ اور فسخ صریح ویجنونہ مطبقا فالربح بعد ذلک للعامل لکنہ یتصدق بربح مال المجنون تاتارخانیۃ اور شرکت باطل ہوتی ہی شریک کے جنون مطبق ہونے سے اور فسخ شرکت کے بعد کا نفع عامل کیواسطے ہی لیکن وہ خیرات کریگا مجنون کے مال کی منفعت کو کذا فی التاتارخانیۃ ہم ظاہر شرکت فسخ ہونیکا حکم نہین بلا اطباق جنون اور اطباق جنون کی مدت ایک مہینہ ہی یا چھ مہینے علی اختلاف القولین کذا فی الطحطاوی ولم یزک احدہما مال الآخر بغیر اذنہ فان اذن کل فادیا معا اوجہل ضمن کل نصیب صاحبہ تقاصا او رجع بالزیادۃ اور زکوٰۃ نہ دے ایک شریک دوسرے شریک کے مال کی بدون اُسکے اذن کے پھر اگر ہر شریک نے دوسرے کو اپنے مال کی زکوٰۃ دینے کا اذن دیا پھر دونون نے ساتھ ہی زکوٰۃ دی یا تقدیم و تاخیر معلوم نہوئی تو ہر شریک حصہ شریک ثانی کا ضامن ہے اور دونون باہم مجرا کرلین یا زیادتی کو پھیرلے یعنی اگر شرکت مفاوضہ یا شرکت عنان مین دونون کا مال برابر ہو تب باہم مجرا کرلین اگر ایسی شرکت عنان ہو جسمین دونون کا مال کم وبیش ہو تو زیادہ مال والا مقدار زیادت کو شریک سے ضمان لیلے وان ادیا متعاقبا کان الضمان علی الثانی علم باداء صاحبہ اولا کما لو ادی بعد اداء المالک الزکوٰۃ او الکفارۃ اذا دفع للفقیر بعد اداء الامر بنفسہ لان فعل الامر عزل حکمی فلا یشترط العلم خلافا لہما اور اگر دونون شریکوں نے زکوٰۃ آگے پیچھے ادا کی تو دوسرے دینے والے پر ضمان ہوگا خواہ ثانی کو اپنے شریک کے ادا کرنے کا علم ہو یا نہو جیسے ادا زکوٰۃ اور کفارہ کا مامور جبکہ فقیر کو دے بعد ادا کرنے آمر کے بذاتہ خود ضامن ہوتا ہی اسواسطے کہ آمر کا فعل عزل حکمی ہی اور اسمین علم شرط نہیں امام کے نزدیک بخلاف صاحبین کے مذہب کے کہ اُنکے نزدیک ضمان نہین صورت عدم علم ہم درصورت نہ علم ثانی ادا کرنے والے پر ضمان نہ ہونیکی وجہ یہ ہی کہ اُسنے ادا کیا آمر کا امر یعنی فرض کا ساقط کرنا آمر پر ہے اسواسطے کہ جب آمر نے اول زکوٰۃ دی تو اسپر سے فرض ساقط ہوگیا پھر مامور کے دینے سے کچھ ساقط نہوا تو وہ آمر کا مخالف ہوا لہذا اُسپر ضمان لازم آیا خواہ اُسکو اُسکا علم ہو یا نہو اسواسطے کہ آمر کے ادا سے مامور حکما معزول ہوگیا بسبب فوت محل کے اور یہ مختلف نہین ہوتا علم اور جہل سے جیسے بیع عبد کا وکیل موکل کے آزاد کردینے سے معزول ہوجاتا ہی اُسکو عتاق کا علم ہو یا نہو کذا فی المنح اشتری احد المتفاوضین امۃ باذن الآخر صریحا فلا یکفی سکوتہ لیطاہا فہی لہ بلا شیٔ لتضمن الاذن بالشراء للوطی الہبۃ اذ لا طریق لحلہ الا بہا لحرمۃ وطی المشترکۃ وہبۃ المشاع فیما لا یقسم جائزۃ وقالا یلزمہ نصف الثمن ایک شریک متفاوض نے لونڈی خرید کی دوسرے شریک کے صریح اذن سے تو کافی نہوگا چپ رہنا اسواسطے خرید کی تاکہ اُس سے قربت کرے تو وہ لونڈی اُسکی ملک خاص ہوگی نہ شرکت کی منفعت بلا کچھ مشتری ہوگی اسواسطے کہ وطی کے واسطے خرید کا اذن دینا ہبہ کو متضمن ہی اسواسطے کہ وطی کے حلال ہونیکا کوئی طریقہ نہین سوا ہبہ کے بسبب حرام ہونے مشترک لونڈی کی وطی کے اور ہبہ مشاع کا اُس

حکم ملک اللہ تعالی و صرف منفعتہا علی من احب ولو غنیا فیلزم فلا یجوز لہ ابطالہ ولا یورث عنہ وعلیہ الفتوی ابن کمال و ابن الشحنۃ اور صاحبین کے
نزدیک وقف عبارت ہے عین کے حبس کرنے سے اللہ تعالی کی ملک کے حکم پر اور اسکی منفعت کے صرف کرنے سے جسپر چاہے اگرچہ موقوف علیہ غنی ہو پھر جب وقف
ملک سے خارج ہوا تو وقف لازم ہو گیا تو واقف کو اسکا باطل کر دینا جائز نہیں اور اسکا وارث اسکو وراثت میں نہ پاویگا اور صاحبین ہی کے قول پر فتوی ہے کذا صحح
ابن کمال و ابن الشحنۃ وسببہ ارادۃ محبوب النفس فی الدنیا ببر الاحباب و بالآخرۃ بالثواب اور سبب وقف کا ارادہ کرنا ہے محبوب نفس کی اور پسندیدہ چیز کا دنیا میں دوستوں
کے ابرار اور آخرت میں ثواب حاصل ہونے سے یعنی بالنیۃ من اہلہا لانہ مباح بدلیل صحتہ من الکافر یعنی حصول ثواب وقف اس شخص کی نیت سے ہے جو اہل ہو نیت کا یعنی مسلم عاقل
بالغ اسواسطے کہ وقف کرنا مباح ہے بدلیل صحیح ہونے وقف کے کافر سے یعنی جبکہ کافر کا وقف فی نفسہ عبادت نہیں تو ثواب نہیں ہوگا نہ اصل وقف اور تحقیق کبھی واجب بالنذر فیتصدق
بہا او بثمنہا ولو وقفہا علی من لا یجوز لہ الاکل جاز فی الحکم والغی نادرہ و بہذا عرف صفتہا اور وقف کرنا کبھی واجب ہوتا ہے نذر کرنے سے تو چیز موقوف کو تصدق کرے
یا اسکی قیمت کو اور اگر اسکو وقف کیا اسپر جسکو نذر کو دینا جائز نہیں تو حکم میں وقف جائز ہوگا اور نذر باقی رہیگی اور اس تقریر سے صفت وقف کی معلوم ہو گئی ہم
صفت وقف کی یہ ہے کہ وہ مباح اور قربت اور فرض ہوتا ہے مباح وہ وقف ہے جو بلا قصد قربت ہو لہذا آدمی کا وقف صحیح ہے اور اسکو کچھ ثواب نہیں اور وقف
قربت بقصد عبادت تو وہ مسلم سے اور وقف فرض منذور ہے چنانچہ یوں کہنا کہ اگر میرا فلانا آئے تو مجھپر اس گھر کا وقف کرنا مسافروں پر لازم ہے پھر اگر نذر کرنے والا اپنے حصول
وقوع پر وقف کریگا تو وقف جائز ہوگا لیکن نذر ادا نہوگی کذا فی البحر اور یہ خیال رہے کہا کہ اسکو تصدق کرے یا اسکی قیمت کو تو مسئلہ نذر بالوقف کو اس مسئلہ کے ساتھ مخلوط کر دیا
جبکہ صیغہ وقف کا نذر ہو جا لانکہ دونوں کا حکم مختلف ہے نذر بالوقف کا حکم تو ابھی معلوم ہو چکا اور صیغہ وقف کے نذر ہونے کا بحر الرائق میں یہ حکم ہے کہ اگر بحکم عرف یا قائل
کے پوچھنے سے وقف ثابت ہو تو وقف ہوا اور اگر کہدے کہ میں نے وقف کا ارادہ کیا تو وہ نذر ہے اسکو تصدق کرے یا اسکی قیمت کو اور اگر کچھ نیت نہو تو وہ میراث ہے کذا فی الطحطاوی
ملخصا وحکمہا مر فی تعریفہا اور حکم وقف کا گذر گیا اسکی تعریف میں ہم حکم یعنی اثر مرتب جو تعریف میں گذرا ہے کہ وہ تصدق ہے منفعت کا ومحلہ المال المتقوم اور وقف کا محل مال
متقوم ہے جو قابل وقف ہو طحطاوی نے کہا مال سے وہ مال مراد ہے جو واقف کا مملوک ہو وقف کرنے کے وقت تو اگر زمین کو غصب کر کے وقف کیا پھر اسکو خرید لیا یا مالک سے تو صحیح نہیں
ورکنہ الالفاظ الخاصۃ کارضی ہذہ صدقۃ موقوفۃ مؤبدۃ علی المساکین ونحوہ من الالفاظ کموقوفۃ للہ تعالی او علی وجہ الخیر او البر واکتفی ابو یوسف بلفظ موقوفۃ فقط
قال الشہید ونحن نفتی بہ للعرف اور رکن وقف کا الفاظ مخصوصہ ہیں چنانچہ یوں کہنا کہ میری زمین صدقہ موقوفہ دائمی ہے مساکین پر اور مانند ان الفاظ کے چنانچہ
یوں کہنا کہ یہ زمین اللہ کے واسطے موقوف ہے یا علی وجہ الخیر یا وجہ البر موقوف ہے اور ابو یوسف نے فقط بلفظ موقوف اکتفا کی ہے یعنی اگر اسیقدر کہے کہ زمین یا باغ
موقوف ہے بلا ذکر مصارف و بلا قید دوام تو کافی ہے صدر شہید نے کہا کہ ہم اسی کا فتوی دیتے ہیں بسبب عرف کے ہم الفاظ کو رکن اسواسطے کہا کہ اگر وقف مع اشارہ کے
بلا تلفظ تو وقف صحیح نہیں بالاتفاق کذا فی القہستانی اور شرح ملتقی میں ہے کہ طرفین کے نزدیک وقف صحیح نہیں جب تک اسکو اپنے ہاتھ سے نہ لکھے اور شاہدوں کو اسکے مضمون پر
گواہ کرے انتہی مشائخ بلخ نے ابو یوسف کے قول پر فتوی دیا ہے کہ مجرد لفظ وقف بلا ذکر دوام اور جہت مصرف کافی ہے اور اکثر علما نے محمد رح کے قول پر فتوی دیا ہے یا اشتراط تسلیم میں
کذا فی الطحطاوی وشرطہ شرط سائر التبرعات کحریۃ وتکلیف اور شرط وقف کی وہ ہے جو باقی تبرعات کی شرط ہے چنانچہ آزادی اور تکلیف تو غلام اور صغیر اور
مجنون کا وقف صحیح نہیں وان یکون قربۃ فی ذاتہ اور شرط وقف یہ ہے کہ فی ذاتہ قربت ہو ہم تو مسلم یا ذمی کا وقف نصاری یا یہود کے معبد اور فقرا سے
اہل حرب پر صحیح نہیں اور غنی پر وقف کرنے میں قربت ہے اسواسطے کہ ذخیرہ میں ہے کہ تصدق علی الغنی میں ایک طرح کی قربت ہے کمتر قربت فقیر سے معلوما منجزا لا معلقا
الا بکائن شرط وقف کی یہ ہے کہ معلوم ہو نہ مجہول منجز ہو نہ معلق کسی شرط پر مگر معلق بشرط موجود جائز ہے ہم تو اگر اپنی کچھ زمین وقف کی بلا تعیین تو صحیح
نہیں یا یوں کہا کہ یہ زمین فقرا یا میرے قرابت والوں پر وقف ہے تو باطل ہے بسبب شک کے کذا فی العالمگیریہ اور اسیطرح وقف زمین سے تہنا اشجار صحیح
نہیں بسبب عدم تعیین کے وقف اور اگر بولا کہ اگر میرے بیٹا ہو تو میرا گھر وقف ہے مساکین پر تو صحیح نہیں بسبب تعلیق کے اور اگر یوں کہا کہ اگر یہ گھر میرا ملک ہو تو وہ

کہ وقت تکلم وہ گھر متکلم کا مملوک تھا تو وقف صحیح ہوگا اسواسطے کہ تعلیق تحقیقی شرط موجود پر ہے ولا مضافا ولا موقتا ولا بخیار شرط اور شرط وقف یہ ہی کہ مضاف نہو
اور موقت نہو اور خیار شرط نہو ہم اضافت وقف اسطرح کہ میرا گھر صدقہ ہے کل یا پرسوں چلپی نے کہا کہ عدم اضافت کو شرط وقف کی کہنا غلط ہے اسواسطے کہ بحر اور نہر میں
جامع الفصولین سے صحت اضافت منقول ہے ولا ذکر معہ اشتراط بیعہ وصرف ثمنہ لحاجتہ فان ذکرہ بطل وقفہ بزازیہ اور شرط یہ ہی کہ وقف کے ساتھ اسکے بیع کو اور اسکی
قیمت صرف کرنے کو اپنی حاجت میں ذکر نکرے اور اگر یاد کرکیگا یعنی اسطرح کہ یہ میرا وقف ہے لیکن اگر مجھکو حاجت ہوگی تو بیچکر میں اسکی قیمت صرف کرونگا تو
وقف اسکا باطل ہے کذا فی البزازیہ وفی الفتح لو وقف المرتد فقتل اومات او ارتد المسلم بطل وقفہ اور فتح القدیر میں ہے کہ اگر مرتد نے وقف کیا پھر وہ مقتول ہوا یا مر گیا
یا مسلم بعد وقف کرنے کے مرتد ہو گیا تو اسکا وقف باطل ہے ہم وقف مرتد میراث ہو جائیگا خواہ وہ مقتول ہو اپنے ارتداد پر یا مر جائے یا مسلمان ہو لیکن بعد اسلام کے اعادہ وقف
صحیح ہے اور مرتدہ کا وقف کرنا صحیح ہے اسواسطے کہ وہ مقتول نہیں ہوتی کذا فی البحر ولا یصح وقف مسلم او ذمی علی بیعۃ او حربی قیل او مجوسی اور صحیح نہیں وقف کرنا مسلم یا ذمی کا
معبد نصاری پر یا حربی پر اور بعضوں نے کہا یا مجوسی پر ہم معبد نصاری سے جمیع معابد کفار مراد ہیں معابد کفار کا وقف عہد اسلام میں باطل ہے اور اگر زمانہ جاہلیت میں
یعنے حربی ہونے کے وقت وقف کیا تو صحیح یہ ہے کہ معبد ذمی ہونے کے اُس سے تعرض نہیں کرینگے قول معتمد یہ ہے کہ مجوسیوں پر وقف جائز ہے کذا فی البحر وجاز علی ذمی
لانہ قربۃ حتی لو قال علی ان من اسلم من ولدہ او انتقل الی غیر النصرانیۃ فلا شیء لہ لزم شرطہ علی المذہب اور جائز ہے وقف کرنا ذمی پر اسواسطے کہ وہ قربت ہے لہذا اسکو
صدقہ اور نذر اور کفارہ دینا جائز ہے یہانتک کہ اگر نصرانی ذمی وقف کرے اس شرط پر کہ جو اسکی اولاد سے مسلمان ہو جائے یا نصرانیت کے سوا اور دین کیطرف
انتقال کرے تو اسکو حاصل وقف سے کچھ حصہ نہیں تو اسکی شرط لازم ہوگی بنا بر مذہب مختار کے اسواسطے کہ مالک کو اپنے تصرفات میں اختیار ہے کذا انفع الخصاف ویزال الملک
عن الموقوف بافراز مسجد لہ کما سیجیء او بقضاء القاضی لانہ مجتہد فیہ وصورتہ ان یسلمہ الی المتولی ثم یظہر الرجوع معین المفتی معزیا للفتح المولی من قبل
السلطان لا المحکم اور ملک واقف کی زائل ہوتی ہے موقوف سے ایک امر سے منجملہ چار امور کے مسجد کے جدا کر دینے سے چنانچہ عنقریب اسکا بیان آویگا یا اس قاضی کے
حکم کر دینے سے جو بادشاہ کی طرف سے مقرر ہے نہ محکم کے حکم سے حکم قاضی کی اسواسطے حاجت ہوئی کہ زوال ملک مجتہدین میں مختلف فیہ ہے اور صورت اسکی یہ ہے کہ وقف
متولی کو وقف تسلیم کر دیوے پھر اپنا رجوع ظاہر کرے یعنی کہے کہ اب میں وقف نہیں کرتا کذا فی معین المفتی عن الفتح پھر قاضی بعد مرافعہ متولی کے لزوم کا حکم کرے ہم
مصنف نے لزوم وقف کو زوال ملک کر تعبیر کیا اسواسطے کہ زوال ملک کو لزوم وقف لازم ہے اور قضا کی احتیاج امام کے مذہب پر ہے اسواسطے کہ صحت وقف میں اختلاف نہیں
خلاف لزوم وقف میں ہے امام کے نزدیک لازم نہیں اور صاحبین کے نزدیک لازم ہے تو اسمیں بیع اور ارث نہیں اور ترجیح دلیل سے ہے اور انصاف یہ ہے کہ صاحبین کا مذہب قوی ہے اسواسطے کہ نبی کریم
صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کے اوقاف سے بکثرت استدلال کیا ہے اور ابو یوسف اول امام کے قول پر تھے پیچھے ہارون الرشید کے ساتھ حج کیا اور مدینہ طیبہ اور اسکے نواح میں
اوقاف صحابہ کرام کے دیکھے تو امام کے مذہب سے رجوع کیا اور لزوم وقف کا فتوی دیا خلاصہ یہ ہے کہ مشائخ نے صاحبین کے قول کو ترجیح دیکر فتوی دیا ہے علاوہ اسکے فقہا نے تصریح
کی ہے کہ جب قاضی نے رشوت لی تو اسکا حکم نافذ نہوگا اور ہمارے زمانہ میں قاضی رشوت سے خالی نہیں تو اسوقت میں لزوم وقف نہیں ہو سکتا مگر صاحبین کے قول پر کذا فی الطحطاوی
ویجیء ان البینۃ تقبل بلا دعوی اور آگے آویگا کہ گواہی مقبول ہے بلا دعوی یعنی اسواسطے کہ حکم وقف کا تصدق ہے محصول کا اور وہ حق تعالی کا حق ہے اور حقوق اللہ میں
قضا بالشہادۃ بلا دعوی صحیح ہے کذا فی الحلبی ثم ہل القضاء بالوقف قضاء علی الکافۃ فلا تسمع فیہ دعوی ملک آخر ووقف آخر ام لا تسمع افتی ابو السعود مفتی الروم
بالاول وبہ جزم فی المنظومۃ المحبیۃ ورجحہ المصنف ہنا عن الخلیل لابطالہ لکنہ نقل بعدہ عن البحر ان المعتمد الثانی وصححہ فی الفواکہ البدریۃ وبہ افتی
المصنف پھر کیا قضا بالوقف حکم ہے سب پر کہ اسمیں دوسرے مالک یا دوسرے وقف کا دعوی مسموع نہیں یا سب لوگوں پر حکم نہیں کہ دعوی مذکور مسموع ہے
ابو السعود مفتی روم نے قول اول یعنی عدم کا فتوی دیا اور یہی قول منظومہ محبیہ میں بیقین کیا اور اسکی ترجیح مصنف نے دی تاکہ وقف ابطال کے حیلوں سے محفوظ رہے
لیکن مصنف نے اپنی شرح میں اس کلام کے بعد بحرالرائق سے نقل کیا کہ قول ثانی یعنی جواز سماع دعوی معتمد ہے اور اسکی فواکہ بدریہ میں تصحیح کی ہے اور اسیکا فتوے

